بسم اللہ الرحمن الرحیم

# یہ تیرے مومن بندے



## اسلامی واقعات کا حسین مرقع

محمد اقبال قادری

شیخ اکیڈمی ۶ بل روڈ۔ لاہور

نام کتاب ـــــــــ یہ تیرے مومن بندے

مرتبہ ـــــــــ محمد اقبال قادری

طبع ـــــــــ اوّل (جون ۱۹۷۶ء)

تعداد ـــــــــ ایک ہزار

طابع ـــــــــ محمد طارق

کتابت ـــــــــ حبیب عادل لاہور احاطہ ملک ہیرا فلیمنگ روڈ

مطبع ـــــــــ دین محمدی پریس لاہور

قیمت ـــــــــ سات روپے پچاس پیسے

# انتساب

## خدا کے رسولؐ اور صحابہ و تابعین رسولؐ کے نام

ان غلامان رسولؐ کے نام جنہوں نے حق کی پاداش میں طوق و سلاسل۔ دار و رسن کی آزمائش اور اللہ کی راہ میں ہر مصیبت نقصان اور آزمائش کو ہنسی خوشی اور دل و جان سے برداشت کیا۔

## نیز

تلواروں کی دھار پر رقص بسمل کرتے ہوئے اپنی جانیں تک قربان کر دیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

فقر و شاہی واردات مصطفےٰ است
ایں تجلّی ہائے ذات مصطفےٰ است
(اقبالؒ)

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

دنیا والوں کے نام خدا کا آخری پیغام وادی غیر ذی زرع کے سالارِ انبیاؑ اور آخری پیغامبر جناب احمدِ مجتبٰے حضرتِ محمّدؐ مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کی معرفت آج سے تقریباً چودہ سو سال پیشتر ریگ زار عرب میں سنایا گیا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ جہالت کے پردے ہر چار سُو پھیلے ہوئے تھے۔ ہر طرف فسق و فجور کا دَور دَورہ تھا۔ اور لوگوں کے شرک کا یہ عالم تھا۔ کہ اگر راستے میں چار پتھر مل جاتے۔ تو تین سے استنجا کر لیتے اور چوتھے پتھر کو معبود بنا لیتے۔ خود ساختہ معبُودوں کا زور تھا۔ لڑکیوں کو زندہ در گور کرنا۔ جوأ کھیلنا۔ شراب پینا۔ ہر ناجائز طریقہ سے خواہشاتِ نفسانی کی تکمیل کرنا۔ قتل و غارتگری کرنا۔ ڈاکے ڈالنا۔ غرض کہ ہر برائی اُن لوگوں کا محبوب مشغلہ تھا۔ ان حالات میں آنحضرت محمّد صلعم کا دُنیا میں ظہور اور خداوند قُدّوس کی خاص رحمت

تھی۔ اور منشائے ایزدی بھی یہی تھا۔ کہ اللہ تعالیٰ کا پیارا محبوب خود اس کے پیغام پر عمل پیرا ہو کر ان جاہل لوگوں کے لئے ایک عملی نمونہ پیش کرے۔ آنحضور صلعم کی سیرت پاک اس بات کی گواہ ہے کہ آنحضرت صلعم نے خداوند عالم کے پیغام پر خود عمل پیرا ہو کر عملی طور پر تمام مشکلات پریشانیاں اور مصیبتیں جھیل کر واقعی ایک حسین مرقع چھوڑا ہے۔ اور اس بات کی گواہی خود تاریخ عالم بھی دیتی ہے۔

علاوہ ازیں مبارک تھیں وہ ہستیاں جنہوں نے اس ہادیٔ برحق کی آواز پر لبیک کہا۔ اور خود ساختہ معبودوں کی پرستش نیز تمام برائیوں کی غلامی ترک کر کے صرف پروردگار واحد کی غلامی اختیار کی۔ اور حکومتِ الٰہی قائم کرنے کے لئے سر دھڑ جسم وجان اور مال کی بازی لگا دی۔ اور ہر معاملے میں خدا اور اس کے رسول صلعم کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔

اِن ہستیوں نے ہمیشہ اپنے پیشِ نظر صرف یہی مقصد رکھا۔ کہ اللہ اور اس کے رسولؐ کا دامن سفر و حضر۔ خلوت و جلوت۔ جنگل اور پہاڑ، صحرا اور دریا۔ جنگ اور امن غرضیکہ ہر موقع اور وقت پر تھامے رکھا۔ نیز انہوں نے اللہ اور اللہ کے رسولؐ کے احکام کی بجا آوری میں انہی تمام نفسانی خواہشات کو رد کر دیا اور خداوند حقیقی کے اُس انعام کو حاصل کر لیا جس کا اُس نے اپنے پیغام میں وعدہ کیا تھا۔

اس کے بعد زمانہ جوں جوں گذرتا گیا۔ مسلمان پیغام الٰہی کو بھلاتے چلے گئے۔ اور آج مسلمان قوم اس پیغام کو بھول کر پھر نفسانی خواہشات میں مبتلا ہو چکی ہے۔ اور ہر جگہ ذلیل و خوار ہو رہی ہے۔

اس لئے اس بات کی ضرورت تھی۔ کہ پھر قرون اولیٰ کے مسلمانوں کے عزم اور ہمت اور استقلال و تزکیہ نفس کو پھر اُجاگر کیا جاوے اسی لئے اس مقصد کو پیش نظر رکھتے ہوئے سیرۃ النبوی صلعم اور اور خلفائے راشدین و صالحین کے عہد پر مشتمل واقعات کو اس کتاب میں یکجا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ یہ تو صرف چند جھلکیاں پیش کی گئی ہیں۔ ورنہ ہماری تاریخ تو ایسے ہزارہا واقعات سے بھرپور ہے۔ جنہیں پڑھ کر رُوح تازہ ہو جاتی ہے۔

اللہ تبارک و تعالیٰ سے دُعا ہے۔ کہ وہ میری اس ناچیز محنت کو قبول فرمائے۔ اور دوسری دُعا ہے کہ مسلمانوں کو سیدھی راہ دکھلائے۔

قارئین سے التجا ہے کہ میری کوتاہیوں اور غلطیوں سے مجھے مطلع فرماویں تاکہ اگلے ایڈیشن میں تصحیح ہو سکے۔

یہ شہادت گہِ اُلفت میں قدم رکھنا ہے
لوگ آسان سمجھتے ہیں مسلماں ہونا



یکم مئی ۱۹۷۲ء

محمد اقبال قادری

# مآخذ

۱۔ القرآن الحکیم۔
۲۔ الجا الصحیح ۔ امام بخاریؒ۔
۳۔ جامع الترمذیؒ۔
۴۔ موطاء امام مالکؒ۔
۵۔ آئینہ حقیقت نما۔ اکبر شاہ خان۔
۶۔ اتمام الوفاء ۔ محمد الحضری رح۔
۷۔ تاریخ الاسلام السیاسی ۔ ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن۔
۸۔ تاریخ اسلام ۔ علامہ عزالدین ابن الاثیر جزری۔
۹۔ تاریخ اسلام ۔ اکبر شاہ خان۔
۱۰۔ تاریخ اسلام ۔ شاہ معین الدین ندوی۔
۱۱۔ تاریخ الامت۔ حافظ محمد اسلمؒ جے راجپوری۔
۱۲۔ تبلیغی نصاب۔ شیخ الحدیث مولانا ذکریا کاندھلوی۔
۱۳۔ خالد بن ولیدؓ۔ امیر احمد ایڈوکیٹ۔
۱۴۔ خلفائے محمدؐ ۔ عمر ابو النصر۔
۱۵۔ غلامانِ اسلام۔ سعید احمد اکبرابادی۔
۱۶۔ سیرۃ الصدیقؓ۔ نواب حبیب الرحمٰن شروانی

۱۷- مسئلہ خلافت - ابوالکلام آزاد-
۱۸- نہج البلاغہ -
۱۹- سیرت عمر و بن عبدالعزیز - عبدالسلام ندوی -
۲۰- فتوح البلدان - امام ابوالحسن رح البلاذری
۲۱- امام اعظم رح اور علم حدیث - مولانا محمد علی کاندھلوی -
۲۲- صحیح مسلم
۲۳- ریاض الصالحین در ریاحین العابدین ابوذکریا یحیٰ ابن شرف خزالی
۲۴- تاریخ الکامل - ابن اثیر-
۲۵- اسدالغابہ - ابن اثیر-
۲۶- السیرۃ النبیؐ کامل - ابن ہشام-
۲۷- فتوح الشام - واقدی-
۲۸- کتاب الاصابہ - ابن حجر عسقلانی-
۲۹- سیرت النبیؐ - شبلی رح
۳۰- سیرت کبریٰ - رفیق دلاوری-
۳۱- مہاجرین - شاہ معین الدین احمد ندوی-
۳۲- تابعین- " " "
۳۳- مشاہیر اسلام- نواب علی خان-
۳۴- شامی جہاد- خواجہ حسن نظامی دہلوی -



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# صدائے حق!

نبوت کے چوتھے سال آنحضرت محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وسلم کو بارگاہ الٰہی سے ارشاد ہوا۔

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ

(اور تجھے جو حکم دیا گیا ہے کھول کر سُنا دے اور مشرکین کی مخالفت کی پرواہ نہ کر) سورہ حجر۔

اس حکم کے نازل ہونے پر حضور صلعم کوہ صفا پر تشریف لے گئے اور بآواز بلند آپؐ نے قریش کے تمام قبائل کو بلانا شروع کر دیا۔ سب لوگ کوہِ صفا کی طرف دوڑے۔ اور جب وہاں سب قبائل کے لوگ اکٹھے ہو گئے تب حضورؐ نے اُنھیں مخاطب کر کے فرمایا:

"اے جماعتِ قریش اگر میں تمہیں یہ خبر دوں کہ صبح یا شام کو اس پہاڑ (کوہ صفا) کے پیچھے سے دشمن کا لشکرِ عظیم تم پر

حملہ کرنے والا ہے تو کیا تم یقین کر لو گے"

سب لوگ بیک زبان بولے "ہاں" اے بھتیجے ہم تمہاری بات کو بالکل سچ اور صحیح مانیں گے۔ کیونکہ تم کو ہم نے ہمیشہ "امین و صدیق" پایا ہے اور تم کبھی جھوٹ نہیں بولتے۔

آنحضرتؐ نے فرمایا۔ "میں تم کو یہ خبر دیتا ہوں کہ سارے جہان کا خالق اور مالک اللہ ہے اور وہی ذات واحد پرستش (عبادت) کے لائق ہے۔ تم اصنامِ سنگ (بتوں) کی پرستش چھوڑ دو اور خدائے واحد کے سامنے جبین نیاز (ماتھا) جھکاؤ۔ یاد رکھو اگر تم نے باطل پرستی نہ چھوڑی تو اللہ کا عذاب نزدیک ہے۔ اے قریش میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسولؐ ہوں تمہیں حق کی طرف بلاتا ہوں۔ تاکہ تم نارِ جہنم (دوزخ کی آگ) کا ایندھن نہ بن جاؤ۔ موت تمہارے سر پہ کھڑی ہے اس وقت کو غنیمت جانو اور اپنی عاقبت کو سنوار لو"

چونکہ اہلِ قریش کے دل کفر اور شرک کی نجاست (گندگی) سے آلودہ (بھرے ہوئے) تھے۔ اس لئے وہ سخت برہم ہوئے اور آپؐ کو برا بھلا کہتے ہوئے اور بڑبڑاتے ہوئے وہاں سے چلے گئے۔ اور ان پر حق کی آواز کا کوئی اثر نہ ہوا۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

# حق کا سودا

سردارانِ قریش اسلام کی روز افزوں ترقی سے سخت نالاں تھے۔ اُنہوں نے اسلام کی اشاعت روکنے کے لئے ہر ممکن اقدام کیا تھا، لیکن اُنہیں کوئی خاص کامیابی نظر نہ آئی تو اُنہوں نے سختی کی بجائے نرمی سے کام لینے کا فیصلہ کیا اور اپنے دانشور سردار عتبہ کو آنحضرتؐ سے گفتگو کے لئے بھیجا۔ عتبہ نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا: "میرے بھتیجے محمدؐ! اگر تم اس کارروائی سے مال و دولت جمع کرنا چاہتے ہو تو ہم خود ہی تیرے پاس اتنی دولت جمع کر دیتے ہیں کہ تو مالا مال ہو جائے۔ اگر تم عزت کے بھوکے ہو تو ہم تم کو بادشاہِ عرب بنا دیتے ہیں۔ جو چاہو سو کرنے کو تیار ہیں۔ مگر تم اپنا یہ طریق چھوڑ دو۔ اور اگر تمہارے دماغ میں کچھ خلل آگیا ہے تو بتا دو کہ ہم تمہارا

علاج کروائیں۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس قریشی سردار کی کم عقلی پر مسکرائے اور فرمایا: "جو کچھ تم نے میری بابت کہا وہ ذرا بھی صحیح نہیں ہے۔ مجھے مال، عزت، دولت، حکومت کچھ درکار نہیں اور نہ ہی میرے دماغ میں خلل ہے۔ میری بات سمجھنا چاہتے ہو تو قرآن سنو۔"

اور اس کے بعد سورہ حٰمٓ سجدہ کی پہلی چند آیات تلاوت فرمائیں۔ جن میں عقیدۂ توحید، رسالت اور آخرت پوری شرح وبسط کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور فصاحت و بلاغت میں بے نظیر و بے مثال ہیں۔

**ترجمہ:** (۱) "اے رسولؐ کہہ دو۔ کہ میں بھی تم جیسا آدمی ہوں۔ مجھ پر وحی آتی ہے کہ تمہارا پروردگار بس ایک خدا ہے۔ پس سیدھے اس کی طرف ہو جاؤ اور اس سے گناہ بخشواؤ۔"

(۲) اور جب حضورؐ نے اس آیت کو پڑھا۔ "پھر اگر وہ منہ پھیر لیں تو کہہ دو۔ کہ میں نے خبر سنا دی تم کو ایک کڑاکے کی۔ جیسا کڑاکا آیا عاد اور ثمود پر۔۔۔۔۔۔"

عتبہ ان آیات کو گردن جھکائے چپکے سے سنتا رہا۔ جب دہشت سے عتبہ کے جسم پر کپکپی طاری ہو گئی۔ اس نے سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے لبہائے مبارک پر ہاتھ رکھ دیا۔ اور چلایا

بس۔ محمدؐ بس۔ آگے کچھ نہ کہنا۔

حضورؐ صلعم رب ذوالجلال والاکرام کے آگے سجدہ ریز ہو گئے اور پھر سجدہ سے سر مبارک اٹھا کر فرمایا: "تم نے جو باتیں کیں اور جو کچھ مجھے لالچ دیا ہے۔ اس کے لئے میرا جواب بس یہی ہے" یہ سن کر عتبہ چپ چاپ اٹھ کر واپس چلا گیا۔

قریش کے سردار اس کے مشن کا نتیجہ معلوم کرنے کے لئے بیقرار بیٹھے ہوئے تھے۔ انہوں نے جاتے ہی سوالات کی بوچھاڑ شروع کر دی۔ عتبہ نے صرف اتنا کہا۔ "اے گروہِ قریش! میں ایسا کلام سن کر آیا ہوں، جو نہ کہانت ہے نہ شعر نہ جادو ہے تو اگر تم میری بات مانو تو محمدؐ کو اپنے حال پر چھوڑ دو اگر محمدؐ غالب آیا تو وہ تمہارا بھائی ہے، اور نتیجہ اس کے برعکس ہوا تو جان چھوٹی" اس پر قبائل کے سردار بہت برہم ہوئے اور کہا کہ عتبہ پر بھی محمدؐ کی زبان کا جادو چل گیا ہے۔



# حق کا راستہ

جب تبلیغ دین سے اسلام تیزی سے پھیلنے لگا تو سرداران قریش کو سخت تشویش لاحق ہوئی۔ انہوں نے باہم مشاورت سے ایک وفد مرتب کیا، جو ابوجہل، شیبہ، عتبہ، ولید اور ابوالبختری پر مشتمل تھا۔ یہ وفد آنحضرتؐ کے مہربان چچا ابوطالب کے پاس پہنچا اور غصے بھرے لہجے میں کہنے لگا۔

"اے ابوطالب! ہم سب تمہاری بزرگی کے معترف ہیں۔ ہم نے تم سے بارہا شکایت کی ہے کہ تمہارا بھتیجا محمدؐ جس کی تم کفالت (پرورش) کرتے ہو ہمارے معبودوں (خداؤں) کی مخالفت کرتا ہے۔ اور اپنے فرضی خدا کی طرف بلاتا ہے۔ لیکن افسوس کہ ہماری شکایات کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ اور تم نے اسے اپنے اس شغل سے نہیں روکا۔ ہم اسے بادشاہی، مال و دولت ہر چیز کی پیشکش کر چکے ہیں۔ لیکن اس نے کچھ قبول نہیں کیا وہ اپنی ضد پر قائم ہے۔ اور روز بروز اس کی سرگرمیاں تیز ہوتی جا رہی ہیں۔

ہمارے صبر و ضبط کا پیمانہ اب لبریز ہو چکا ہے۔ ہم اپنے معبودوں کی مزید توہین برداشت نہیں کر سکتے۔ یا تو اپنے گمراہ بھتیجے کو اپنے نئے دین کی تعلیم سے روکو یا اس کی سرپرستی سے ہاتھ اٹھا لو۔ ہم اُس سے نپٹ لیں گے۔ اگر تمھیں یہ منظور نہیں تو پھر تم بھی ہمارے مقابلے کے لئے تیار ہو جاؤ"

حضرت ابُوطالب نے نبی کریم صلعم کو بُلا بھیجا۔ جب وہ تشریف لائے تو ان سے مخاطب ہو کر فرمایا: "اے میرے فرزند یہ تمہاری قوم کے سردار ہیں۔ یہ چاہتے ہیں کہ تم اُن کے معبودوں کی مخالفت نہ کرو۔ اس کے عوض وہ تمہاری ہر خواہش پوری کرنے کو تیار ہیں"۔

آنحضرت صلعم نے جواب دیا "چچا جان! میں تو ان لوگوں کی بھلائی چاہتا ہوں۔ اور اسی لئے انہیں خدائے واحد کی طرف بُلاتا ہوں۔ بس یہ اللہ پر ایمان لے آئیں اور مجھے کسی چیز کی خواہش نہیں"۔

حضرت ابوطالب نے پھر فرمایا: "اے میرے بچے اپنی جان کو ہلاکت اور مصیبت میں نہ ڈالو۔ میں بوڑھا اور ناتوان ہوں۔ مجھ پر اتنا بوجھ نہ ڈالو۔ جو میں اٹھا نہ سکوں۔ مناسب یہی ہے کہ تم اپنے دین کی تبلیغ و اشاعت کو چھوڑ دو"۔

اپنے چچا ابوطالب کی یہ تقریر سُن کر آنحضرتؐ نے یہ خیال فرمایا کہ قریش کے دباؤ سے مجبور ہو کر شاید وہ میری حمایت اور سرپرستی سے

دست کش ہونا چاہتے ہیں۔ آپؐ نے فرمایا: "اے عمِ محترم! میں اپنے اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں۔ کہ اگر یہ لوگ میرے داہنے ہاتھ پر سورج اور بائیں ہاتھ پر چاند بھی لا کر رکھ دیں تو بھی میں تبلیغ حق سے باز نہیں آؤں گا۔ خواہ اس معاملے میں میری جان ہی کیوں نہ چلی جائے۔ میں اس راستہ کو نہیں چھوڑ سکتا"

حضورؐ نے یہ جواب اس جوش سے دیا کہ شفیق چچا پر رقت طاری ہو گئی اور انہوں نے کہا۔

"اے میرے بھائی کے فرزند! میرے بھتیجے جاؤ اور جو بات تم کو پسند ہے بے دھڑک کہو۔ خدا کی قسم! میں تمہیں دشمنوں کے حوالے ہرگز نہ کروں گا"

اس طرح قریش کا یہ وفد ناکام اور مایوس ہو کر واپس چلا گیا۔



# تبلیغِ دین

طائف کا حسین و جمیل شہر مکّے سے ساٹھ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ وسیع و عریض ریگستان میں یہ سرسبز شہر اپنے سایہ دار درختوں اور پھلوں کے باغات کی وجہ سے جنّت کا منظر پیش کرتا ہے۔ لیکن زرخیز و شاداب قطعہ زمین شجرِ حق کی کاشت کے لئے نہایت بنجر و سنگلاخ ثابت ہؤا۔ رسُول صلّی اللہ علیہ وسلم کو جب مکّے کی زمین تخمِ حق کو قبول کرنے کی صلاحیّت سے عاری نظر آئی تو اُنہوں نے طائف کے باشندوں کو اُن کے اس خدا کا پیغام جس نے اُنھیں تمام نعمتوں سے مالا مال کیا تھا پہنچانے کا فیصلہ کر لیا۔

آنحضرت صلعم نے ساٹھ میل کی یہ طویل مسافت پیدل طے کی۔ صرف زیدؓ بن حارث ساتھ تھے، جو آنحضرت صلعم کے غلام ہؤا کرتے تھے، لیکن غلامی سے آزاد ہو کر بھی اسیرِ دامِ محبّت ہو گئے تھے۔ طائف پہنچ کر آنحضرت صلعم نے سب سے پہلے یہاں کے سرداروں۔ عبدیالیل، مسعود اور حبیب ——— کے

سامنے دعوتِ حق پیش کرنے کا فیصلہ کیا۔ یہ تینوں بھائی طائف کے سردار تھے اور اس حد تک مغرور تھے کہ کسی عام آدمی کو اُن کے محل کا رُخ کرنے کی بھی ہمت نہیں ہوتی تھی۔ خدا کی سب سے برگزیدہ ہستی انھی متکبر سرداروں کے سامنے نورِ ھدایت لیکر جارہی تھی، لیکن ان میں قبولِ حق کی صلاحیت مادہ پرستی کا شکار ہو چکی تھی۔ اُن میں سے ایک نے جواب دیا: "میں کعبہ کے سامنے داڑھی منڈوا دوں اگر اللہ نے تجھے رسُول بنایا ہو۔" دوسرا مضحکہ اڑانے کے انداز میں یوں گویا ہُوا: "کیا خدا کو تیرے سوا اور کوئی بھی رسُول بنانے کو نہ ملا جسے چڑھنے کی سواری بھی میسّر نہیں ......
اُسے رسول بنانا تھا تو کسی حاکم یا سردار کو بنایا ہوتا۔ تیسرا بولا: "میں بہرحال میں تجھ سے کوئی گفتگو کرنے کو تیار نہیں ہوں اگر تو سچا ہے تو تجھ سے گفتگو کرنا خلافِ ادب ہے اور اگر تو جھوٹا ہے تو تُو گفتگو کے لائق نہیں۔"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سردارانِ طائف کے اس غیر معقول رویّہ کی وجہ سے ان کے محل سے واپس لوٹ آئے اور عوام کو مخاطب کر کے اپنی دعوت کو پیش کرنا شروع کر دیا، لیکن سردارانِ طائف نے صرف مضحکہ پر ہی اکتفا نہ کی تھی بلکہ اُنھوں نے شہر کے لونڈوں اور اوباشوں کو حضورؐ کو تنگ کرنے پر مامور کر دیا۔ وہ بازار کے دونوں طرف کھڑے ہو گئے اور حضورؐ کے

وعظ کے مقابلے میں گالیاں بکنے اور تالیاں پیٹنے لگے۔ جب انھوں نے دیکھا کہ ان کی یہ بدتمیزی حضورؐ کی قوت ارادی پر غالب نہیں آسکتی تو انہوں نے آپ پر پتھر پھینکنا شروع کر دیئے۔ جسم مبارک ان پتھروں سے زخمی۔ اس قدر خون بہہ نکلا کہ جوتا مبارک اُتارنا مشکل ہوگیا۔ اور آپ زخموں سے چور ہو کر زمین پر گر پڑے۔ اس پر دو ستم ظریف آگے بڑھے اور انہوں نے آپ کو سہارا دے کہ کھڑا کر دیا۔ تھوڑی دیر کے لئے محسوس ہوتا تھا کہ شاید ان کے پتھر دل پسیج گئے ہیں، لیکن جونہی آپؐ کو ہوش آیا اور آپؐ دوبارہ چلنے لگے۔ پتھروں کی بارش دوبارہ شروع ہوگئی۔ اُن اوباشوں نے شہر سے تین میل باہر تک آنحضرت صلعم کا تعاقب کیا۔ یہاں تک کہ آپؐ نے عتبہ بن ربیعہ کے باغ میں پناہ لی۔ حضرت زیدؓ بن حارث ساتھ تھے، وہ خود بھی بُری طرح زخمی ہوئے تھے۔ پھر بھی اُنہوں نے وفاشعاری کا پورا حق ادا کیا تھا۔ جہاں حضورؐ بیہوش ہو جاتے تھے، وہ آپؐ کو کندھوں پر اٹھا لیتے تھے۔ باغ میں خدا کے دین کے یہ مظلوم علمبردار اسی شان سے پہنچے تھے کہ آنحضرت صلعم زخموں سے نڈھال تھے۔ زیدؓ نے آپؐ کے چہرہ مبارک پر پانی کے چھینٹے مار کہ آپؐ کو ہوش دلائی۔

رسول اللہ صلعم اور زیدؓ بن حارث اس باغ میں بیٹھے اُس دن کے بیتے ہوئے واقعات دُہرا رہے تھے۔ زیدؓ نے اہل طائف

کے ظلم و ستم کی شکایت کی اور عرض کیا: "یا رسول اللہ! اس ظالم قوم کی ہلاکت کی دُعا کیجیئے"

آپؐ نے جواب دیا: اگر یہ لوگ ایمان نہیں لاتے تو کیا ہوا! امید ہے کہ ان کی آئندہ نسلیں ضرور خدائے واحد پر ایمان لانے والی ہوں گی"۔ اور حضرت زید رحمتِ دو عالم کی بات سن کر چُپ ہو رہے۔

عتبہ بن ربیعہ جو اس باغ کا مالک تھا، روسائے مکّہ میں سے تھا۔ آنحضرت صلعم کو زخمی دیکھ کر اسے رحم آیا اور اس نے عرب کی روائتی شرافت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے غلام عداس کو انگوروں کا ایک نہایت عمدہ خوشہ پلیٹ میں رکھ کر دیا اور کہا کہ اس شخص کو دے آؤ۔ غلام نے انگور حضورؐ کے سامنے پیش کئے اور آپؐ نے بسم اللہ کہکر کھانے شروع کر دیئے۔

عداس غلام نے حیران ہو کر سوال کیا "یہ ایسا کلام ہے کہ یہاں کے باشندے نہیں بولا کرتے"۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے متوجہ پاکر دین کی دعوت پیش کرنے کے لیئے تمہید باندھی: "تم کہاں کے رہنے والے ہو اور تمہارا مذہب کیا ہے؟"

"میں عیسائی ہوں اور نینوی کا باشندہ"۔ عداس نے جواب دیا۔

"کیا تم مرد صالح یونسؑ بن متی کے شہر کے رہنے والے

ہو؟" حضور نے فرمایا۔

"آپ کو یونس بن متی کے متعلق کیسے معلوم ہوگیا؟" عداس نے حیرت سے سوال کیا۔ کیونکہ اہلِ عرب حضرت یونسؑ کے نام تک سے واقف نہ تھے اور یہ بات اس کے لئے بہت عجیب تھی کہ ایک عرب حضرت یونسؑ کے متعلق اُسے کچھ بتا رہا تھا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: "وہ میرا بھائی ہے، وہ بھی نبی تھا اور میں بھی نبی ہوں۔"

عداس یہ سنتے ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاؤں پر گر پڑا آپؐ کے ہاتھ پاؤں اور سر چومنے لگا۔ عتبہ دُور سے یہ تماشہ دیکھ رہا تھا۔ اس نے عداس کو بلایا اور کہا: "کمبخت! تجھے کیا ہوگیا تھا کہ اس شخص کے ہاتھ چومنے لگا۔"

عداس نے جواب دیا: "حضور عالی! آج اس شخص سے بہتر روئے زمین پر کوئی نہیں۔ اس نے مجھے ایسی بات بتائی جو صرف نبی بتا سکتا تھا۔"

لیکن عتبہ نے صرف ڈانٹ دیا: "خبردار! اس کا دین قبول نہ کرنا۔ تمہارا دین اس سے بدرجہا بہتر ہے۔" اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم خوش تھے کہ کم از کم اس سفر سے ایک انسان کو راہِ ہدایت مل گئی تھی۔



# حق کا کمسن حمایتی

جب حضورؐ پر یہ حکم نازل ہوا۔ وَاَنْذِرْ عَشِیْرَتَکَ الْاَقْرَبِیْنَ (سورۃ الشعراء) اور اپنے قریبی رشتہ داروں کو خدا سے ڈراؤ۔ اس حکم کے نازل ہونے پر آنحضورؐ نے بنی ہاشم کو کھانے کی دعوت دی جب سب بنی ہاشم جمع ہو گئے۔ تو حضورؐ تقریر کے لئے کھڑے ہوئے۔ لیکن آپؐ کے چچا ابولہب نے بیہودہ گوئی (بکواس) شروع کر دی۔ لیکن بعد میں آپؐ نے فرمایا: "اے میرے بزرگو۔ عزیزو! میں جو چیز تمہارے پاس لایا ہوں۔ عرب میں کوئی شخص اس سے بہتر چیز اپنے قبیلے کے لئے نہیں لایا۔ میں تمہیں دعوت دیتا ہوں کہ بُت پرستی چھوڑ دو۔ اور خدائے واحد پر ایمان لاؤ کہ تمہارا بھلا اسی میں ہے۔ بولو تم میں کون میرا ساتھ دیتا ہے۔

یہ سُن کر بارہ سالہ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ فوراً اُٹھے اور عرض کی "یا رسولؐ اللہ گو میں سب سے کم عمر ہوں۔ لیکن ہر حال میں آپؐ کا ساتھ دونگا۔" دوسرے لوگ تمسخر اڑانے لگے اور پھبتیاں کستے ہوئے منتشر ہو گئے۔

حالات شاہد ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ نے ساری زندگی آنحضرت صلعم کا ساتھ نہیں چھوڑا۔



# دینِ حق کا پہلا شہید

ایک دن رسولِ کریم صلعم نے خانہ کعبہ میں قریش کو دعوتِ توحید دی۔ مشرکین مکّہ غضبناک ہو کر آنحضورؐ پر ٹوٹ پڑے۔ رسُول کریمؐ کے حضرت حارث بن ابی ہالہؓ (حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے فرزند جو ان کے پہلے شوہر ابُو ہالہ کے صُلب سے تھے) اس وقت گھر میں تھے۔ کسی نے اُن کو خبر دی۔ کہ دشمنانِ دین حضرت محمدؐ کو مارے ڈالتے ہیں۔ اور قریب ہے کہ آنحضورؐ شہید کر دیے جاویں یہ سُن کر حارث رضؓ بیتاب ہو کر اُٹھ دوڑے اور کُفّار کے نرغہ سے حضورؐ کو باہر نکال لیا لیکن خود دشمنوں کے نرغہ میں پھنس گئے۔ دشمنانِ دین نے انہیں پکڑ لیا اور تلواریں مار مار کر شہید کر ڈالا۔ حارث رضؓ دینِ حق کے سب سے پہلے شہید ہیں۔



# ایک انقلابی خاتون

اسلام کے ابتدائی دور میں کفارِ مکہ نے طے کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو شہید کر دیا جائے تاکہ یہ روز کا اختلاف ختم ہو۔ عمرؓ بن خطاب نے جو ابھی رضی اللہ عنہ نہیں بنے تھے، اس مہم کا بیڑا اٹھایا اور ننگی تلوار ہاتھ میں لیے اس مہم پر روانہ ہوئے۔ راستے میں عبداللہ بن نعیمؓ سے معلوم ہوا کہ خود اُن کا بہنوئی سعیدؓ اور بہن فاطمہؓ اسلام لا چکے ہیں۔ غصّے سے پیچ و تاب کھایا اور پہلے اس قصّے کو سمیٹنے کے لیے بہن کے گھر کو چل پڑے۔ وہاں قرآن کی تعلیم ہو رہی تھی۔ اس پر عمر کے غصّے کا پارا اور چڑھ گیا۔ دروازہ کھلوایا اور آؤ دیکھا نہ تاؤ بہنوئی کو مار مار کر لہو لہان کر دیا۔ خاوند کا یہ حال دیکھ کر فاطمہؓ آڑے آئیں۔ اور کہنے لگیں "اے عمر! اے میرے بھائی!! جو کرنا ہو کر لو ہم تو اسلام لا چکے اور اب کبھی کفر کی طرف واپس نہ آئیں گے" تو جو کر سکتا ہے۔ کر لے۔ اسلام کا نقشِ ہدایت ہمارے سینے سے کبھی نہیں مٹ سکتا۔

اِن کے یہ سیدھے سادے کلمات کا عُمر کے دل پر کچھ ایسا اثر ہوا کہ پسینہ چھوٹ گیا۔ اور یہی چند الفاظ اُن کی زندگی میں — نہیں بلکہ دنیا کی تاریخ میں — ایک عظیم انقلاب کا باعث بن گئے۔

عُمر بولے۔ اچھا تو جو کچھ تم پڑھ رہے تھے۔ مجھے بھی دکھاؤ۔ حضرت فاطمہؓ نے جواب دیا۔ "ہم خدا کا پاک کلام پڑھ رہے تھے جب تک تم غسل کر کے بدن پاک نہ کرو۔ اس کلامِ پاک کو نہیں چھو سکتے۔"

حضرت عمرؓ نے اسی وقت غسل کیا۔ حضرت فاطمہؓ نے قرآن پاک کے اجزا لا کر سامنے رکھ دیئے۔ اس وقت سورہ طٰہٰ ان کے سامنے آئی۔ اُسے ہی پڑھنا شروع کیا۔ ابھی بسم اللہ ہی پڑھی تھی کہ جسم پر لرزہ طاری ہو گیا۔ دِل سے کفرِ ظلمت کی سیاہی چھٹنے لگی۔ جوں جوں تلاوت کرتے جاتے تھے قرآن کریم کی شوکتِ الفاظ ندرتِ بیان اور فصاحتِ زبان انہیں مسحور کرتی جاتی تھی۔ جب اس آیت پر پہونچے "میں ہی اللہ ہوں۔ میرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں تو میری ہی عبادت کیا کرو اور میری یاد کے لئے نماز پڑھا کرو۔"

تو اُن پر رقت طاری ہو گئی اور بے اختیار پکار اُٹھے۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

اب عمرؓ پہلا عمر نہیں تھا۔ اب اُس کا دل بدل چکا تھا۔ ارادہ متزلزل ہو چکا تھا۔ اور تھوڑی دیر پہلے جو شخص حضورؐ کو معاذاللہ قتل کرنے جا رہا تھا۔ اب وہ قبول اسلام کے ارادے سے کاشانۂ نبوت کا رُخ کرتا ہوا دکھائی دیا۔



# کعبہ میں پہلی اذان

سنہ ۶ نبوی میں جب حضرت عمرؓ مشرف باسلام ہو گئے۔ تو انہوں نے دیکھا کہ مسلمان چھپ کر عبادت الٰہی میں مصروف رہتے ہیں۔ آپؓ نے حضور صلعم سے التماس کی کہ کفار تو علانیہ خانہ کعبہ میں بت پرستی کریں اور مسلمان چھپ کر عبادت الٰہی کریں۔ ایسا کبھی نہیں ہو سکتا۔ آپؓ ننگی تلوار ہاتھ میں لئے چل پڑے اور بآواز بلند پکارنا شروع کر دیا۔ کہ میں نے اسلام قبول کر لیا ہے۔ اور آج سے مسلمان خانہ کعبہ میں علی الاعلان نماز ادا کریں گے۔ کون ماں کا لال ہے جس کو اپنی جان پیاری نہیں ہے۔ ہمیں آکر روکے اس طرح سرداران قریش کے ساتھ جھگڑتے لڑتے ہوئے آپؓ خانہ کعبہ میں پہنچ گئے۔ اور وہاں حضرت عمرؓ نے بآواز بلند آذان دی۔ اس طرح مسلمانوں نے کھلم کھلا پہلی بار نماز ادا کی۔



# راہِ خُدا کی پہلی شہید

جس طرح رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے شرف سب سے پہلے ایک عورت ـــــ خدیجۃ الکبریٰ ـــــ کو حاصل ہوُا۔ اسی طرح راہِ حق میں سب سے پہلے جس کا خون بہایا گیا وہ بھی ایک عورت ہی تھی ـــ عمارؓ بن یاسرؓ کی والدہ سمیّہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا وہ خوش نصیب خاتون ہیں جو راہِ حق کی پہلی شہید تھیں۔ جب اُن کے خاندان نے اسلام قبول کیا تو مشرکین مکّہ نے انھیں طرح طرح سے ستانا، مارنا پیٹنا اور عذاب دینا شروع کر دیا۔ حضرت یاسرؓ مار پیٹ کی تاب نہ لا سکے اور بیمار ہو کر چل بسے۔ سمیّہؓ کو خاوند کی وفات کا سخت صدمہ تھا۔ انھوں نے ابوجہل سے سخت کلامی کی۔ اُس لعین نے ایک ایسی برچھی ماری کہ یہ عفّت شعار خاتون شہید ہو گئیں ـــــ

بنا کردند خوش رسمے بخاک و خُون غلطیدن
خُدا رحمت کُند ایں عاشقانِ پاک طینت را



# "میرا رب اللہ ہے"

ایک دن آنحضرت محمد مصطفےٰ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم صحنِ کعبہ میں نماز پڑھ رہے تھے کہ ایک شریر النفس آدمی "عقبہ بن معیط" پیچھے سے آیا اور اپنی چادر کو رسی سے لپیٹ کر حضورؐ کے گلوئے مبارک (گردن) میں اس کا پھندا ڈال دیا اور پھر اُسے بری طرح مروڑنے لگا۔ حضورؐ کو اس سے بہت سخت تکلیف محسوس ہوئی اور آپ کی چشم ہائے مقدس اُبل آئیں۔ اتنے میں حضرت صدیق اکبرؓ وہاں آن پہنچے۔ انہوں نے دیوانہ وار آگے بڑھ کر بدبخت عقبہ کو پیچھے ہٹایا۔ اور اہل قریش سے مخاطب ہو کر فرمایا:

"کیا تم صرف اس لئے ایک شخص کو قتل کرتے ہو۔ کہ وہ کہتا ہے کہ "میرا رب اللہ ہے" حالانکہ وہ اپنے رب کی طرف سے واضح نشانات لے کر آیا ہے۔"

مشرکین مکہ یہ سن کر حضرت صدیق اکبرؓ پر بے تحاشا ٹوٹ پڑے۔ اور مار مار کر انہیں بے ہوش کر دیا۔

بعد میں حضرت ابوبکرؓ کے عزیزوں نے آکر ان کو بچایا ہوش میں آنے کے بعد آپؓ کی زبان پر یہ الفاظ تھے۔ تَبَارَکْتَ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ہ

اے عزت و جلال والے تیری ذات بہت بابرکت ہے۔



# بدبخت دین کیلئے

## قرآن کی سورۃ کا نزول

ابولہب حضورؐ کا حقیقی چچا تھا۔ لیکن جس دن سے آنحضرت رسول کریمؐ نے تبلیغ حق کا آغاز فرمایا تھا۔ اسی دن سے وہ اور اس کی بیوی آپؐ کے درپے آزار (جان کے دشمن) ہو گئے تھے۔ ہر وقت رحمتِ دو عالم سرورِ کائنات آقائے دو جہان صلی اللہ علیہ وسلم کو ستانے اور تکلیف پہنچانے کے منصوبے باندھتے رہتے تھے۔ ابولہب ہر وقت حضورؐ کے پیچھے پیچھے رہتا اور لوگوں سے کہتا۔ "یہ دیوانہ ہے" پاگل ہو گیا ہے وغیرہ وغیرہ اس کی باتوں پر کان نہ دھرنا۔ ہر وقت تمسخر ٹھٹھا تو اس کا معمول بن گیا تھا۔ جب موقع ملتا۔ جسمانی ایذا رسانی سے بھی گریز نہ کرتا۔ اس کی بیوی اپنے خاوند سے بھی زیادہ مخالف تھی۔ اس کا محبوب مشغلہ یہ تھا۔ کہ جس راستے سے حضورؐ نے گزرنا ہوتا وہاں جنگل سے لاکر کانٹے بچھا دیتی۔ کئی دفعہ حضورؐ

تلوے ان کانٹوں سے لہولہان ہو جاتے۔ اس پر بس نہ کرتی
بلکہ اکابرین قریش کے گھروں میں جاکر انہیں آنحضورؐ کے خلاف
بھڑکاتی۔ گالی گلوچ کرتی۔ لیکن حضورؐ نہایت استقلال
اور صبر سے سب کچھ برداشت کرتے رہے اسی وجہ سے
اِن کے متعلق سورہ "ابی لہب" کا نزول قرآن مجید میں
ہوا ہے۔



# ایک شقی القلب کا قبولِ حق

نبوّت کے ساتویں سال جب محصورین ابی طالب کا واقعہ آنحضرت محمدؐ کو پیش آیا۔ خود اہل مکّہ نے ہر ایک شئے حتیٰ کہ کھانے پینے کی اشیاءؐ کی بھی ممانعت کر دی۔ مکّہ میں غلہ یمامہ سے آتا تھا۔ اہل یمامہ نے کفّارِ مکّہ کے ایما پر ان محصورین شعیب ابی طالب کے ہاتھ غلّہ فروخت کرنے سے انکار کر دیا۔ بلکہ ان کے شقی القلب رئیس کو بھوک کے اور بلبلاتے ہوئے بچوں پر رحم نہ آیا۔ اور اس نے ایسا سخت انتظام کیا کہ یمامہ کے غلّے کا ایک دانہ بھی شعب ابی طالب میں نہیں پہنچ سکتا تھا۔ رسول کریمؐ کی ہجرت کے بعد بھی ثمامہ ایک دفعہ مسلمانوں کے ہاتھوں گرفتار ہو گئے۔ انہیں رسول اکرمؐ کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ تو آپؐ نے حکم دیا۔ کہ اسے مسجد کے ستون کے ساتھ باندھ دیا جائے۔ ثمامہ نے لجاجت سے کہا۔ اے محمدؐ! اگر تم مجھے قتل کرو گے تو بجا ہوگا۔ میں اسی کا مستحق ہوں۔

اور اگر احسان کرو گے تو ایک شکر گزار پر احسان ہو گا۔ اگر زرِ فدیہ سے میری رہائی ممکن ہے تو میں وہ بھی دینے کو تیار ہوں۔"

آنحضور نے اس بات کا کوئی جواب نہ دیا اور مسجد سے باہر تشریف لے گئے۔ وہ مسلسل تین دن تک یہی التجا کرتا رہا تیسرے دن آنحضورؐ نے حکم دیا کہ اسے آزاد کر دو۔ ثمامہ کو اپنی شقاوتِ قلبی اور اسلام دشمنی اچھی طرح یاد تھی۔ خلافِ توقع رہائی پا کر اس قدر متاثر ہوا۔ کہ اسی وقت صدقِ دل سے کلمۂ شہادت پڑھ کر حلقۂ بگوش اسلام ہو گیا۔ اور حضورؐ کی خدمت میں روتے ہوئے عرض کی۔ "یا رسولؐ اللہ آج سے پہلے مجھ سے بڑھ کر آپ کا دشمن کوئی نہ تھا۔ لیکن آج آپ سے بڑھ کر مجھے کوئی محبوب نہیں ہے۔ اسلام کو میں بدترین مذہب سمجھتا تھا۔ لیکن آج یہ میرے نزدیک سب سے بہترین مذہب ہے۔ مدینہ سے مجھے سخت ترین نفرت تھی۔ لیکن آج اس سے بڑھ کر زیادہ پسندیدہ شہر میری نظر میں نہیں ہے" مسلمان ہو کر ثمامہؓ مکّہ گئے تو قریش نے طعنہ دیا۔ کہ "تیری عقل ٹھکانے نہیں رہی۔ جو تو نے محمدؐ کا دین اختیار کر لیا ہے۔"

ثمامہؓ نے غضبناک ہو کر جواب دیا۔ "خدا کی قسم! اب محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اجازت کے بغیر ایک دانہ غلّہ بھی مکّہ میں یمامہ سے نہیں آئے گا۔

چنانچہ انہوں نے اہلِ مکہ کو غلہ کی ترسیل فوری طور پر بند کر دی۔ جس سے مکہ میں قحط پڑ گیا اور قریش کو اپنے کئے کی سزا بھگتنا پڑی۔ بچے۔ بوڑھے۔ مرد۔ عورتیں سب اناج کے ایک ایک دانہ کے لئے ترس گئے۔ بالآخر تنگ آ کر اہلِ قریش نے آنحضرت صلعم کے پاس ایک وفد بھیج کر رحم کی درخواست کی۔ آنحضرت صلعم کو رحم آ گیا اور آپؐ نے ثمامہؓ کو حکم بھیجکر یہ بندش اٹھوا دی۔



# صدیق اکبرؓ کا قبولِ حق

## عجیب و غریب خواب کا پورا ہونا

نبوت سے پیشتر ایک مرتبہ حضرت ابوبکر صدیقؓ
**اعلان** بسلسلۂ تجارت ملک شام گئے۔ وہاں ایک رات خواب میں آپؓ نے دیکھا کہ "ایک پاکیزہ نور آسمان سے اُتر کر خانہ کعبہ کی چھت پر چمک اٹھا ہے اور اس کی شعاعیں مکّہ اور ارد گرد کی دنیا میں پھیل گئی ہیں۔ اس کے بعد وہ نور سمٹ کر اُن کے گھر میں جمع ہو گیا ہے۔" آپ نے اس خواب کی تعبیر بحیرہ نامی راہب سے دریافت کی تو اس نے سب سے پہلے آپ سے یہ پوچھا کہ تم ہو کون! اس پر آپ نے سارا حال کہہ سُنایا۔

بحیرہ نے خواب کی تعبیر بیان کرتے ہوئے کہا کہ اللہ تعالیٰ تم میں آخری نبی پیدا کرے گا۔ تم اس کے مقربین میں سے ہو گے اور وفات رسالت کے بعد خلیفہ بنائے جاؤ گے۔"

جب آپؓ سفر سے واپس آئے تو حسب قاعدہ سرداران قریش سے مکہ کے تازہ ترین حالات دریافت کئے۔ ابوجہل نے کہا۔ کہ سب سے تازہ اور دلچسپ خبر یہ ہے کہ ابوطالب کے یتیم بھتیجے محمدؐ نے نبوت دعوے کیا ہے اور کہتا ہے کہ بتوں کو چھوڑ کر ایک خدا کی پوجا کرو۔ ہمیں صرف تمہارا انتظار تھا کہ تمہارے مشورے کے بعد اس کے روکنے کا مناسب بندوبست کیا جاوے۔

سرداران قریش کے واپس چلے جانے کے بعد آپؓ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ملاقات کے لئے حاضر ہوئے۔ آنحضرتؐ نے آپؓ کے سامنے اسلام کی چیدہ چیدہ باتیں بیان کیں۔ پھر آپؓ کے خواب اور بحیرہ کی تعبیر کا پورا پورا حال بیان کر دیا۔ حالانکہ حضرت ابوبکرؓ نے اپنے خواب کا کسی سے بھی ذکر تک نہ کیا تھا۔ اس پر وہ سچے دل سے کلمہ پڑھکر مسلمان ہو گئے۔

آنحضور صلعم فرماتے ہیں۔ کہ میں نے جس شخص کو بھی دعوت اسلام دی اس میں تردد کچھ نہ کچھ ضرور دیکھا۔ مگر ابوبکرؓ نے دعوت اسلام کو بلا جھجک قبول کر لیا۔



# اللہ کی امان

سلسلہ ۱۳ نبوی میں جب حضرت ابوبکر صدیقؓ نے بہ اجازت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت حبشہ کا فیصلہ کیا۔ گھر سے یمن کے راستے حبشہ کو روانہ ہو گئے۔ تو راستے میں قارہ کا رئیس ابن الدغنہ ملا۔ جب اُسے ان کی ہجرت کا حال معلوم ہوا تو کہنے لگا "آپ ایسے شخص کو جو بیکسوں کا حامی غمزدوں کا غم خوار نیک اور سچا ہو۔ وطن چھوڑنے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا۔ میں تمہیں پناہ دیتا ہوں تم واپس مکّہ چلو اور اپنے خدا کی عبادت کرو۔" اس پر جناب صدیقؓ واپس چلے آئے۔ قریش کے بڑے بڑے لوگوں نے ابن الدغنہ کی امان کو اس شرط پر قبول کیا کہ صدیق اکبرؓ علانیہ اپنے رب کی عبادت نہیں کریں گے۔ بلکہ اپنے گھر میں نہایت خاموشی سے عبادت کریں گے۔

کافی عرصہ تک صدیق اکبرؓ نے ایسا ہی کیا۔ بالآخر اس پابندی سے تنگ آ کر کھلے بندوں عبادت الٰہی میں مصروف ہو گئے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضؓ پر کلام الٰہی کا خاص اثر ہوتا تھا۔ تلاوت کے وقت آپ زار و قطار رویا کرتے تھے۔ ایسے موقعوں پر قریش کے مرد اور عورتیں آپ کے گرد جمع ہو جاتے اور ان پر آپؓ کے خلوص کا انتہائی گہرا اثر ہوتا۔ اور وہ محوِ حیرت ہو کر ایکدوسرے پر پروانہ وار گرتے۔ یہ حالت دیکھ کر سردارانِ قریش گھبرا گئے انہوں نے ابو دغنہ کو بلا کر اس سے شکایت کی کہ صدیق اکبرؓ اپنے وعدے اور شرائط پر قائم نہیں رہے۔ انہیں تم سمجھاؤ۔ کیونکہ وہ اعلانیہ میں تلاوت اور عبادت کرتے ہیں اور ہمیں اپنے مردوں اور عورتوں کے گمراہ ہونے کا ڈر ہے۔ تم یا تو اُن کو روکو۔ یا پھر اپنی امان واپس لو۔

ابو دُغنہ نے حضرت ابُوبکر صدیقؓ سے اس امر کی شکایت کی تو آپؓ نے فرمایا۔ کہ مجھے تمہاری پناہ کی ضرورت نہیں۔ میرے لئے میرے رب "اللہ" ہی کی پناہ کافی ہے۔ تمہیں تمہاری پناہ مبارک ہو اور اپنی امان کو واپس لے لو۔

چنانچہ ابن الدغنہ نے اپنی امان واپس لے لی۔



# تلواروں کی جھنکاریں

سلسلہ ۱۳ نبوی میں جب آنحضرت صلعم کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہجرت کا حکم ہوا تو اُس وقت مکہ مکرمہ میں آپؐ کے صحابہ میں سے حضرت ابوبکرؓ اور حضرت علیؓ کے سوا اور کوئی نہ تھا۔ آپؐ نے حضرت ابوبکرؓ سے تمام واقعہ بیان کیا۔ صدیق اکبرؓ نے ساتھ رہنے کی درخواست کی۔ جسے آنحضرت نے قبول فرمایا۔ اس سلسلے میں مکمل تیاری حضورؐ نے شروع کر دی۔ دوسری طرف مُشرکین مکہ کو بھی آپؐ کے ہجرت کا حال معلوم ہوا۔ انہوں نے باہم مشاورت اور ابوجہل کی تجویز سے یہ فیصلہ کیا۔ کہ ہر قبیلہ میں سے ایک ایک نوجوان چُن کر آنحضورؐ کے گھر کا محاصرہ کر لیا جاوے۔ تاکہ جس وقت آنحضورؐ گھر سے باہر تشریف لاویں تو سب یکدم ٹوٹ پڑیں اور حضورؐ صلعم کو قتل کر دیں۔ اس سے اُن کا مدعا یہ تھا۔ کہ بنو ہاشم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خون کا بدلہ کسی بھی قبیلے سے لینے کی جراُت نہ کر سکیں۔ آنحضرت صلعم کو بھی بذریعہ

وحی اس کی اطلاع مل گئی۔ آپؐ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو بلا بھیجا جب حضرت علیؓ تشریف لائے۔ تو آپؐ نے اُن سے فرمایا۔ ک مجھے مکّہ چھوڑنے کا حکم ہوُا ہے۔ میں آج ہی مدینہ جا رہا ہوں۔ تم میرے بستر پر سو رہو۔ صبح لوگوں کی امانتیں انھیں دے کر تم بھی مدینہ چلے آنا۔ آپؐ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو سلانے کے بع آدھی رات کو آپؐ گھر سے نکلے۔ جو کافر پہرے پر تھے وہ اُونگھ رہے تھے۔ آپ سورۂ یٰسین پڑھتے ہوئے اُن کے پاس سے نکل گئے اور انہیں پتا بھی نہ چلا۔ وہ یہی سمجھتے رہے۔ کہ حضورؐ اند ہیں، جبکہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ بے خوف و خطر حضورؐ کے بستر پ ساری رات سوتے رہے۔ صبح کو قریش مکّہ نے جب حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مکان سے باہر آتے ہوئے پایا تو استفسار کرنے پر معلوم ہوُا ک حضورؐ جا چکے ہیں تو انہیں سخت افسوس ہوُا۔ اور وہ حضرت علی کرم الل وجہہ کو بُرا بھلا کہتے ہوئے محاصرہ اٹھا کر چلے گئے۔ بعد میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سب امانتیں واپس لوٹا کر حضورؐ کے پاس پہنچ گئے۔



# عاشقِ قرآن کی جرأت

## کھلم کھلا اعلانِ حق!

ایک دن صحابہ اکرامؓ نے باہم مشورہ کیا۔ کہ اہلِ قریش کو باآوازِ بلند قرآن پاک سنایا جائے۔ کیونکہ اُن کے کان کلام الٰہی سے ناآشنا تھے۔

عاشقِ قرآن حضرت عبداللہ بن مسعود رضؓ نے کہا کہ میں اس کام کو سرانجام دوں گا۔ صحابہؓ نے کہا۔ یہ کام بڑا کٹھن ہے۔ ایسا نہ ہو کہ تم کسی مصیبت میں مبتلا ہو جاؤ۔ تمہارا قبیلہ ناطاقت ور اور وسیع نہیں ہے کہ تمہیں مشرکین کے پنجۂ ستم سے نجات دلا سکے۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے جوشِ ایمان سے بیقرار ہو کر کہا مجھے جانے دو۔ جو اللہ کو منظور ہو گا۔ وہی ہو گا۔ مجھے اسی کا آسرا ہے۔ صحابہ کرامؓ ان کا جوش و خروش دیکھ کر

خاموش ہو گئے۔

دوسرے دن طلوعِ آفتاب کے بعد جب مشرکینِ قریش ایک جگہ جمع تھے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے نہایت بلند آواز سے سورۃ الرحمٰن کی تلاوت شروع کر دی۔ مشرکینِ مکہ یہ آواز سن کر بہت حیران ہوئے۔ اور ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے۔ ایک نے کہا۔ یہ تو وہ کتاب پڑھ رہا ہے جو محمدؐ پر اُتری ہے۔ یہ سُن کر سارا مجمع جوشِ غضب سے بیقرار ہو گیا اور عبداللہ بن مسعودؓ پر ٹوٹ پڑا۔ مظلوم عاشقِ قرآن کو اس قدر مارا کہ ان کا چہرہ متورم ہو گیا۔ اور جسم کے کئی حصّوں سے خون بہہ نکلا۔ لیکن جوشِ ایمانی کا یہ عالم تھا کہ پٹتے جاتے تھے لیکن قرآن خوانی جاری تھی حتّٰی کہ مشرکینِ مکہ مارتے مارتے تھک گئے۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اس وقت خاموش ہوئے جب کہ سورہ الرحمٰن ختم ہو گئی۔

جب وہ خستہ حال اور پریشان ہو کر صحابہ کرامؓ کے پاس گئے تو اُنہوں نے کہا۔ "ہم کو اسی بات کا خدشہ تھا اور اسی لئے ہم تمھیں جانے سے روکتے تھے"۔ اس پر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا: خدا کی قسم! مُشرکینِ مکہ آج سے زیادہ میری نظر میں کبھی ذلیل نہیں ہوئے۔ میں نے ارادہ کر لیا ہے۔ کہ کل پھر انہیں

سناؤں گا۔"

صحابہؓ کرام نے فرمایا "تم نے جو کچھ کیا ہے اب کچھ وہی کافی ہے تمہیں اب جانے کی ضرورت نہیں ہے جس کا سُننا اُن کے لئے ناگوار تھا۔ وہ تم نے اُن کے کانوں تک پہنچانے کا حق ادا کر دیا۔" صحابہ کرامؓ کے مجبور کرنے پر آپؓ نے بھی خاموشی اختیار کر لی۔



# صبر و استقامت کا پہاڑ

حضرت خبابؓ بن ارت نے جب اسلام قبول کیا تو اہل مکہ نے اُن پر بے پناہ مظالم توڑے۔ لوہا تپا کر ان کا سر داغا گیا۔ کوئلے دہکا کر انھیں ننگے بدن ان پر لٹا دیا گیا۔ جب اس پر بھی آتشِ انتقام نہ بجھی تو ایک بھاری پتھر ان کے سینے پر رکھ دیا گیا تاکہ ہلنے نہ پائیں۔ پھر ایک سنگدل اس پتھر پر چڑھ گیا۔ انگارے ان کے جسم کو جلا کر کمر میں کھب گئے اور چربی پگھل پگھل کر بہنے سے کوئلے بجھ گئے۔ ان کی پیٹھ پہ عمر بھر یہ نشان نمایاں رہے۔ چمڑا جل کر سفید داغ سے پڑ گئے تھے۔ ان کا ایک چھوٹا بچہ اُن سوراخوں میں اُنگلی ڈال دیا کرتا تھا۔ کفّار نے انھیں اس قدر ستایا کہ زبانِ نبوّت سے بے اختیار اُن کے حق میں دُعا نکلی:۔

خُدایا! خبّاب کی مدد کر!



# کشتۂ ظلم و ستم

**ابوفکیہہؓ** قریش کی شاخ بنو عبدالدار کے غلام تھے۔ دعوتِ اسلامی کی ابتدا ہی میں اسلام قبول کیا اور دشمنانِ اسلام کے ظلم و ستم کا نشانہ بن گئے۔ ان کے آقا اسلام لانے کے جُرم بے گناہی پر اُنھیں ایسی ایسی دردانگیز سزائیں دیتے تھے جن کے ذکر سے بھی کلیجہ مُنہ کو آتا ہے۔ اُنہیں ٹھیک دوپہر کو تپتی ہوئی ریت پر اوندھے منہ لٹا دیتے اور ایک بھاری پتھر پیٹھ پر رکھ دیتے۔ تاکہ جنبش نہ کر سکیں۔ انہیں انتہائی بیدردی سے پیٹا جاتا یہاں تک کہ وہ بیہوش ہو جاتے۔ اُن کے پاؤں میں بیڑیاں ڈال کر گھسیٹا جاتا اور باہر لے جا کر دوپہر کے وقت گرم ریت پر ڈال دیا جاتا۔ بعض دفعہ انہیں پانی میں غوطہ دیا جاتا۔

ایک دفعہ امیّہ انہیں پیٹ رہا تھا کہ اس کا بیٹا صفوان بھی آ پہنچا۔ اس نے از راہ تحقیر ابوفکیہہؓ سے کہا: "کیا اُمیّہ تیرا رب نہیں ہے؟" انہوں نے جواب دیا: "میرا رب اللہ ہے۔ صفوان کو اس بات پر

سخت غصہ آگیا اور اس نے اس زور سے ان کا گلا گھونٹا کہ ان کی آنکھیں باہر آگئیں۔ آخر مردہ سمجھ کر چھوڑ دیا۔۔۔ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے جن غلاموں کو خرید کر آزاد کیا تھا، ابو فکیہہؓ بھی اُن میں سے ایک تھے۔ قریشِ مکہ کی مار نے اُن کا جسم و جان نڈھال کر دیا تھا۔ ہجرت کے بعد زیادہ دیر زندہ نہ رہ سکے اور جلد ہی عالمِ آخرت کو سدھا گئے۔۔۔ ان کا صبر و ثبات اور راہِ حق میں قربانی کا جذبہ صحابہؓ کی جماعت میں ایک مثال بن گیا تھا۔



# دُنیا بھر سے مُقابلہ کا اعلان

صحابہؓ کی جماعت میں حضرت عباسؓ بن عبادہ ایک ایسے شخص تھے جو مہاجر بھی ہیں اور انصاری بھی۔ انصاری اس لئے کہ ان کا تعلق مدینے کے قبیلۂ خزرج سے تھا اور مہاجر اس لئے کہ حضورؐ سے بیعت کرنے کے بعد یہ مکّے ہی میں مقیم ہو گئے تھے۔ جب ہجرت کا حکم ہُوا تو دوسرے مہاجرین کے ہمراہ مدینے میں وارد ہوئے۔

ہجرت سے قبل اہلِ مدینہ کی ایک جماعت مکّے کی ایک گھاٹی میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم سے مل کر مشرف بہ اسلام ہوئی۔ جب یہ لوگ بیعت کے لئے جمع ہوئے تو عباسؓ بن عبادہ نے انصار کے سامنے ایک تقریر کی اُنھوں کہا: "بھائیو! تم جانتے ہو کہ رسُولِ خُدا سے کس چیز پر بیعت کر رہے ہو؟ اس کی اہمیت کو سمجھو۔ درحقیقت یہ بیعت عرب و عجم سے اعلانِ جنگ ہے اس میں تمہیں بے پناہ خطرات کا سامنا کرنا ہوگا۔ تمھارے ذی اثر

لوگ مارے جائیں گے۔ مال تلف ہو گا۔ دنیا بھر کی مخالفت سہنا پڑے گی۔ پس اگر ان مشکلات کا مقابلہ کرنے کی ہمت ہے تو بسم اللہ! بیعت کر لو۔ ورنہ دین و دنیا کی ندامت سر لینے سے کیا فائدہ؟" ان کی اس تقریر نے انصار کے دل گرما دیئے اُنھوں نے بخوشی بیعت کر لی۔ بیعت کے بعد عباسؓ بن عبادہ نے حضور صلعم سے عرض کیا یا رسول اللہ! اگر آپؐ پسند فرمائیں تو ہم ہمیں میدانِ کارزار گرم کر دیں۔ آپ نے فرمایا ابھی اس کی اجازت نہیں۔ وقت آ رہا ہے۔ جب تم اپنے حوصلے نکال سکو گے عباسؓ بن عبادہ نے جنگ اُحد میں مردانہ وار لڑ کر شہادت پائی۔



# نفع بخش سودا

صہیب رضی اللہ عنہ رومی ایک بہت بڑے تاجر تھے جو مشرف باسلام ہو چکے تھے۔ قریش مکہ کے مظالم انتہا کو پہنچے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہجرت کا حکم ہوا اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ بھی ہجرت فرما گئے تو باقی مسلمانوں نے بھی رختِ سفر باندھا۔ جب صہیب رومی ہجرت کو تیار ہوئے، تو قریشِ مکہ نے انہیں آگھیرا اور اپنا ایک نرالا حق جتلایا: "صہیب! جب تو مکے میں آیا تھا تو مفلس و قلاش تھا۔ یہاں رہ کر تو نے ہزاروں روپے کمائے۔ آج تو یہاں سے جاتا ہے اور چاہتا ہے کہ سب مال و زر لے جائے، یہ کبھی نہیں ہو سکتا۔"

اس انوکھی منطق پر صہیب حیران نہیں ہوئے۔ کیونکہ وہ جانتے تھے یہ لوگ کس قماش کے آدمی ہیں۔ انھیں ایمان سب مال و دولت سے زیادہ عزیز تھا۔ انہوں نے پوچھا: "اگر میں اپنا سارا مال و متاع تمہیں دیدوں تب مجھے جانے دو گے؟"

قریش بہت خوش ہوئے۔ سب نے یک زبان ہو کر کہا "ہاں"۔ اور صہیب سارا مال اُن کے حوالے کر کے خالی ہاتھ یثرب کی طرف روانہ ہو گئے اور دربارِ رسالت میں پہنچکر سارا واقعہ بیان کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ قصہ سُن کر فرمایا "بیشک اس سودے میں صہیب رضی اللہ عنہ نے نفع کمایا۔"

# اعلانِ حق بہ بانگِ دہل

حضرت ابوذر غفاریؓ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لے آئے تو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "ابوذر اب تم اپنے قبیلہ میں لوٹ جاؤ اور اسے دعوتِ توحید دو۔ جب تمہیں میرے ظہور کی اطلاع ملے۔ اس وقت پھر یہاں آجانا۔ فی الحال مکّہ میں اپنا اسلام پوشیدہ رکھو"۔

ابوذرؓ کا دل جوشِ ایمانی سے بھرپور تھا۔ عرض کی "یارسول اللہ! خدا کی قسم! میں مکّہ میں اپنے اسلام کا اعلان کر کے جاؤں گا"۔ حضورؐ ان کا جوش اور ولولہ دیکھ کر خاموش ہو گئے۔

ابوذرؓ سیدھے مسجد حرام میں تشریف لے گئے وہاں مشرکینِ مکّہ کا مجمع تھا۔ ابوذرؓ نے مشرکین سے مخاطب ہو کر باوازِ بلند کہا۔ "لوگو! خدائے واحد کے سوا کوئی پرستش کے لائق نہیں اور محمّد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے سچے رسول ہیں"۔ ابوذرؓ کی زبان سے یہ الفاظ نکلے ہی تھے کہ مشرکین چاروں طرف سے اُن پر ٹوٹ

پڑے۔ اور مار مار کر لہو لہان کر دیا۔ اتنے میں عباس بن عبدالمطلبؓ آ پہنچے۔ ایک غریب الوطن کو دیکھ اُن کا دل بھر آیا۔ ابُوذرؓ کے اوپر گر پڑے اور مشرکین سے کہا۔ "اپنا ہاتھ روکو۔ کیوں اس غریب کی جان لینا چاہتے ہو۔ عباسؓ ابھی ایمان نہیں لائے تھے۔ اس لئے مشرکین کو ان کی بات کا بہت پاس تھا۔ ان کے کہنے پر انہوں نے حضرت ابوذرؓ کو چھوڑ دیا۔ لیکن توحید کے متوالے حضرت ابُوذرؓ دوسرے دن پھر خانہ کعبہ پہنچے اور مشرکین مکّہ کو دعوت دینے لگے۔ مشرکین نے انہیں پھر پکڑ لیا۔ اور زدوکوب کرنا شروع کر دیا۔ اس وقت بھی عباسؓ اُن کے آڑے آئے۔ اور مشرکین کو سمجھایا کہ یہ شخص غفار کے جنگجو اور خون آشام قبیلے کا فرد ہے، اگر تم نے اسے ہلاک کر دیا۔ تو تمہارا کوئی قافلۂ تجارت منزلِ مقصود تک نہ پہنچ سکے گا۔ غفاریوں سے خواہ مخواہ کی دشمنی کیوں مول لیتے ہو"۔ یہ بات مشرکین مکّہ کی سمجھ میں آ گئی۔ اور انہوں نے ابوذرؓ کو چھوڑ دیا۔

بعد میں حضرت ابُوذر غفاریؓ اپنے قبیلے میں واپس چلے گئے۔ اور وہاں تبلیغ اسلام شروع کر دی۔



# اپنا دِل اور اپنی جان محمدؐ اور محمدؐ کے خدا کے پاس رہن !

حضرت بلال بن رباحؓ جو مشہور مشرک اُمیہ بن خلف کے غلام تھے۔ اسلام قبول کر چکے۔ تو اُن کے آقا کو اُن کے اسلام لانے کا حال معلوم ہوا۔ یہ سُن کر وہ آگ بگولا ہو گیا۔ کہنے لگا۔ اُسے میرے ایک ادنیٰ غلام کی یہ جرأت۔ کہ وہ میرے جیتے جی محمدؐ کا دین اختیار کرے۔ حضرت بلالؓ کو بلا کر پوچھا "تم کئی روز سے تنہائی میں عجیب قسم کی عبادت کرتے ہو۔ سچ بتاؤ کسے پوجتے ہو" حضرت بلالؓ نے بے دھڑک جواب دیا "محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم کے خدا کو" اُمیہ نے انتہائی غصہ سے ان کی طرف دیکھا۔ اور کہا۔ محمدؐ کے خدا کی پرستش کرنے کا یہ مطلب ہے۔ کہ تو مقدس لات و عزّیٰ کا دشمن ہو گیا ہے۔ سیدھی طرح راہِ راست پر آجاؤ۔ ورنہ ذلت کے ساتھ مارے جاؤ گے۔ میں یہ ہرگز برداشت نہیں کر سکتا کہ تم لات و ہُبل کے ایک نام لیوا کے غلام ہو کر محمدؐ کے خدا کی پرستش کرو"

حضرت بلالؓ جو توحید کے رنگ میں رنگے جا چکے تھے۔ اور توحید کے نشہ میں مست ہو گئے تھے۔ نتائج و عواقب سے بے پرواہ ہو کر جواب دیا۔ "میرے جسم پر تمہارا بس چل سکتا ہے۔ لیکن میں اپنا دل اور اپنی جان حضرت محمدؐ اور محمدؐ کے خدا کے پاس رہن رکھ چکا ہوں۔ اب ذات واحد ہی میری زندگی کا منتہائے مقصود ہے۔ تمہارے خود ساختہ معبودوں کو پوجنا میرے بس کی بات نہیں۔"

اس بات پر اُمیّہ جھلّا اٹھا۔ اور کہا "اچھا تو پھر اپنی بے دینی کا مزہ چکھ دیکھو نگا۔ کہ محمدؐ اور محمدؐ کا خدا تمہیں کیسے چھڑاتے ہیں"۔ یہ کہکر اُس ظالم نے حضرت بلالؓ جور و ستم کا لا منتہائی سلسلہ شروع کر دیا۔ اور اس قدر اذیتیں دیں۔ کہ خدا کی پناہ۔ بُری طرح مارا پیٹا۔ لوہے کی زرہ میں جکڑ کر تازیانے رسید کئے۔ سخت ترین تازیانے رسید کئے۔ دوپہر کی تپتی دھوپ میں تانبے کی طرح تپی ہوئی ریت پر لٹاتا اور سینہ مبارک پر بھاری پتھر رکھ دیتا۔ دہکتے ہوئے انگاروں اور جلتے ہوئے سنگریزوں پر لٹاتا اور انہیں اسلام چھوڑنے پر مجبور کرتا لیکن وہ مرد صدق و یقین ہر تازہ سے تازہ ستم رانی کے جواب میں ایک ہی نعرہ لگاتا تھا۔

اَحَدٌ۔ اَحَدٌ۔ اَحَدٌ۔ اَحَدٌ ۔۔۔۔۔۔



# ہم محمدؐ رسول اللہ کے سپاہی ہیں

جنگ بدر جس بے سروسامانی کیحالت میں لڑی گئی وہ تاریخ عالم کی حیرت انگیز جنگ ہے لیکن مسلمہ حقیقت ہے۔ حضورؐ کو جب یقین ہو گیا کہ کفار قریش کا قافلہ تجارت تو بچ کر نکل گیا ہے اور اب مقابلہ ان کے مسلح لشکر سے ہو گا تو آپؐ نے ساتھیوں سے مشورہ کیا۔ مہاجرین نے پُرجوش تقریریں کیں، آپؐ خاموش تھے۔ کیونکہ انصار کی طرف سے ابھی کوئی نہیں بولا تھا اور آپؐ انہی کی رائے لینا چاہتے تھے۔ اس صورتِ حال کو تاڑ کر انصار کے قبیلہ خزرج کے سردار سعدؓ بن عبادہ نے اُٹھ کر عرض کیا: حضرتؐ! آپ کا اشارہ غالباً ہماری طرف ہے سو آپؐ کا دوست ہمارا دوست آپؐ کا دشمن ہمارا دشمن ہے۔ آپ حکم دیکر دیکھیں ہم ہر قیمت پر اطاعت کریں گے۔ اگر آپؐ سمندر میں کود جانے کا حکم دیں گے تب بھی اُس میں کُود جائیں گے۔ ہمارا مال و جان ہر خدمت کے لئے حاضر ہے۔ حضرت مقدادؓ بن عمرو نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہم موسٰی کی قوم نہیں جو کہیں گے کہ اے موسٰیؑ کر تُو اور خدا جا کر لڑو ہم یہاں بیٹھے ہیں۔ بلکہ ہم محمد رسُول اللہ کے سپاہی ہیں۔ ہم آپؐ کے آگے پیچھے، دائیں، بائیں دادِ شجاعت دیں گے اور کسی حال میں آپ کا ساتھ نہ چھوڑیں گے۔ اس تقریر سے حضورؐ کا چہرہ فرطِ مسرّت سے اس طرح کِھل گیا جیسے گلاب کا پھُول ہو۔



# ننھّے مُجاھدوں کی حرارتِ ایمانی

جنگ بدر میں تین سو تیرہ ۳۱۳ نہتّے مومن تیرہ سو ۱۳۰۰ مسلح کفار سے برسرِ پیکار تھے ۔ دونوں فوجیں دادِ شجاعت دے رہی تھیں ۔ مُشرکینِ مکّہ شمع اسلام کو ہمیشہ کے لئے گُل کر دینا چاہتے تھے ۔ اہلِ ایمان دینِ برحق پر پروانہ وار قربان ہو رہے تھے ۔ دو انصاری نوجوان معاذؓ اور معوّذؓ ــــ جو سگے بھائی تھے، ان کے والد کا نام عفراء تھا ــــ مشہور صحابی عبدالرحمٰنؓ بن عوف کے پاس آئے اور پُوچھنے لگے چچا جان! ابوجہل کہاں ہے ؟ عبدالرحمٰنؓ نے اشارے سے بتایا کہ وہ سامنے کفّار کے لشکر کے قلب میں کھڑا انہیں لڑا رہا ہے ۔ لیکن انھیں اس بات پر حیرت ہوئی کہ یہ نوجوان ابوجہل کا پتا کیوں پوچھتے ہیں ۔ چنانچہ انہوں نے فرمایا : بھتیجو! تم ابوجہل کو پوچھ کیا کرو گے ۔ انہوں نے بیک زبان جواب دیا کہ ہم نے سُنا ہے وہ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کو گالیاں دیتا ہے ۔ ہم نے قسم کھائی ہے کہ اسے

ضرور قتل کریں گے۔ یہ کہہ کر باز کی طرح جھپٹے اور چند لمحوں کے
ابوجہل کا لاشہ خاک و خون میں تڑپ رہا تھا۔ مشرکوں کو اپنے
سردار کی اس ذلت آمیز موت سے سخت صدمہ ہوا۔ ابوجہل
کے لڑکے نے فوراً معوذؓ پر تلوار سے وار کیا۔ ضرب کاری تھی،
اُن کا ہاتھ شانہ سے لٹک گیا صرف تسمہ لگا رہ گیا مگر معوذؓ اس
حالت میں بھی برابر لڑتے رہے۔ پھر جب دیکھا کہ کٹا ہوا ہاتھ
شمشیر زنی میں رکاوٹ پیدا کرتا ہے تو تسمہ کاٹ کر
اُسے الگ پھینک دیا اور دوبارہ تیغ زنی میں مصروف ہو گئے۔



# شہادت پر قرعہ اندازی

جنگِ بدر کی شرکت کیلئے سعدؓ بن خثیمہ کے والد نے اپنے بیٹے سے فرمایا کہ تم گھر پر رہو اور میں میدانِ جہاد کے لئے نکلتا ہوں لیکن سعد کو اصرار تھا کہ باپ گھر پر رہے اور وہ خود شریک جہاد ہوں۔ چنانچہ رفع اختلاف کے لئے باپ بیٹوں میں قرعہ اندازی تک نوبت پہنچی۔ خدا کی قدرت کہ قرعہ بیٹے کے نام نکلا اور وہؓ یہ کہہ کر میدان کے لئے روانہ ہوئے کہ اگر کوئی اور معاملہ ہوتا تو میں اپنی جان پر آپ کو ترجیح دیتا، لیکن یہ حصولِ جنّت کا معاملہ ہے۔ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے شہادت سے سرفراز فرمائے گا۔" باپ نے اپنے آپ پر جبر کر کے اجازت دیدی۔ سعدؓ بن خثیمہ ان بارہ!! خوش بخت صحابہؓ میں سے ہیں جو میدانِ بدر کی نذر ہوئے شہادت سے سرخرو ہوئے۔



# مکّے میں اِسلام کا نقیب

غزوۂ بدر ختم ہو چکا تھا۔ قریش مکہ اسلام کو مٹا دینے کا عزم لے کر یثرب پر حملہ آور ہوئے تھے، لیکن ہزیمت و رسوائی لے کر لوٹے تھے۔ اس لئے ایک ایک شخص انتقام کی آگ میں جل رہا تھا اور شمع حق کو بجھانے کے لئے نت نئے منصوبے سوچے جا رہے تھے انہی علمبرداران باطل میں سے دو شخص عمیر بن وہب اور صفوان بن اُمیّہ بھی تھے، جن میں سے امیر کا بیٹا جنگ بدر میں مسلمانوں کے ہاتھ میں اسیر ہو گیا تھا۔ یہ دونوں مکّے سے باہر ایک سنسان پہاڑی پر بیٹھے محوِ گفتگو تھے۔

"اگر مجھ پر قرض نہ ہوتا، جسے میں ادا نہیں کر سکتا اور مجھے اپنے کنبے کے لئے بے سہارا رہ جانے کا خیال نہ ہوتا تو میں خود مدینے جاتا اور محمدؐ کو قتل ہی کر کے لوٹتا" عمیر نے نہایت ہی حسرت بھرے لہجے میں کہا۔

# عاشقِ رسولؐ

حضرت اویس قرنیؒ کو اللہ تعالیٰ نے طبع سلیم اور فطرتِ صالح عطا کی تھی۔ ان کے کان جب رحمتہ العالمینؐ کے ذکر پاک سے آشنا ہوئے تو اُن کے دل نے گواہی دی کہ حضورؐ خدا کے سچے رسولؐ ہیں، گویا ان کو غائبانہ تصدیق بھی حاصل ہوگئی اور بات صرف یہاں تک ہی ختم نہ ہوئی بلکہ ان کو سرورِ کونین صلعم سے والہانہ عشق ہوگیا۔ ایسا عشق جس نے ان کو حیاتِ جاوداں بخش دی۔

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدہ عالم دوامِ ما

حضرت اویس قرنیؒ نے اپنے آپ کو فنا فی الرسولؐ کر دیا۔ ہر وقت سرورِ کائنات صلعم کے احوال کی جستجو کرتے رہتے تھے۔ اور قدم بقدم حضورؐ کے اسوۂ حسنہ پہ

چلنے کی سعی کرتے ۔ زھد و قناعت، عبادت و ریاضت اور اتباع رسول ؐ کی انہوں نے ایسی مثال قائم کی کہ آج تک صلحائے امت کے لئے باعثِ رشک ہے ۔ آپؒ نے حقیقت محمدیہ کا باطنی آنکھوں سے مشاھدہ کیا تھا ۔



# اِسلام قبوُل کرنے کا مَقصَد

ایک جنگ کے دوران ایک بدّو آنحضرت صلعم کے ہاتھوں مشرف باسلام ہوُا۔

اس جنگ میں مسلمانوں کے ہاتھ بہت سا مالِ غنیمت لگا۔ جنگ کے خاتمہ پر حضوُر صلعم نے مال غنیمت تقسیم کرنا شروع کر دیا۔ جب اس بَدّو کو آنحضور صلعم نے مال غنیمت میں سے حصّہ دینا چاہا تو اُس بَدّو نے مال غنیمت لینے سے صاف انکار کر دیا اور کہا "یارسول اللہ صلعم میں آپ صلعم پر اس لئے ایمان نہیں لایا۔ کہ میں مالِ غنیمت میں سے حِصّہ لوں۔ بلکہ میں تو اس مقصد کے لئے ایمان لایا ہوں۔ کہ میں آپؐ پر اپنی جان قربان کر دوں۔ اور میرا دل اور جسم تیروں اور نیزوں سے چھلنی ہو جائے اور میں حقِ جانشاری ادا کرتا ہوا شہید ہو جاؤں۔ اس طرح شاید مجھے بھی جنّت نصیب ہو جاوے۔"

کچھ ہی عرصہ بعد جنگ دوبارہ شروع ہو گئی۔ اِس بُڈّو نے بڑی بے جگری سے دشمن کا مقابلہ کیا حتّٰی کہ شہید ہو گیا۔

بعد میں لاش دیکھنے پر معلوم ہُوا۔ کہ اُس کا دِل اور جسم تیروں اور نیزوں سے انتہائی حد تک چھلنی ہو چکا تھا۔
آنحضرت صلعم نے اس لاش کو دیکھ کر فرمایا کہ اس نے اپنا گوہرِ مقصود پا لیا ہے۔ اور حق جانثاری بھی ادا کر دیا ہے۔



# راہِ حق میں سر کٹانے کی تڑپ

سعد رضؓ الاسود سہمی نہایت کریہہ المنظر انسان تھے۔ جب ان کی شادی ہوئی تو یہ بیوی کے پاس جانے سے پہلے بازار پہنچے تاکہ بیوی کے لئے کچھ تحائف خریدیں۔ ابھی کوئی چیز خریدی بھی نہ تھی کہ ان کے کانوں میں ایک منادی کی آواز پڑی جو کہہ رہا تھا "اے خدا کے شاہسوارو جہاد کے لئے تیار ہو جاؤ اور جنت کی بشارت لو"۔

سعدؓ نوجوان تھے۔ صدہا مایوسیوں کے بعد ان کی شادی ہوئی تھی۔ دل میں ہزاروں اُمنگیں تڑپ رہی تھیں۔ لیکن منادی کی آواز سُن کر تمام ولولے اور جذبات ٹھنڈے پڑ گئے۔ اور سینے میں راہِ حق میں سر کٹانے کی تڑپ پیدا ہو گئی۔ وہ رقم جو نوعروس کی خاطر تحائف خریدنے کے لئے لائے تھے۔ اس سے گھوڑا، تلوار اور نیزہ خریدا۔ اور سر پہ عمامہ باندھ کر جماعتِ مجاہدین میں شامل ہو گئے کیونکہ اس سے پہلے ان کے پاس تلوار، نیزہ، عمامہ اور گھوڑا کچھ بھی

نہ تھا۔ اس لئے رسول کریمؐ سمیت کسی نے بھی ان کو پہچانا۔
میدان جنگ میں پہنچ کر بڑے جوش اور شجاعت سے
لڑے۔ ایک موقع پر گھوڑا اڑ گیا تو اس کی پشت پر سے کود پڑے
اور آستیں چڑھا کر پیادہ پا ہی لڑنا شروع کر دیا۔ اس وقت حضورؐ
نے ہاتھوں کی سیاہی دیکھ کر آپؓ کو شناخت کر لیا۔ اور
آواز دی "سعدؓ" لیکن سعدؓ اس وقت ہوش میں نہ تھے، جنت
عدن اور اس کی حوریں ان کے سامنے تھیں۔ اور وہ اس جوش و
وارفتگی کے ساتھ لڑ رہے تھے کہ سرورِ کائناتؐ کی آواز کی بھی
خبر نہ ہوئی۔ اسی طرح دادِ شجاعت دیتے ہوئے جام شہادت
نوش فرمایا۔ اور عروسِ نو کی بجائے "حورانِ جنت" کی آغوش
میں جا پہنچے۔



# اللہ کا احسان!

حضرت عروہ بن مسعود رضؓ بنی ثقیف کے ایک صاحب اثر رئیس تھے۔ آنحضورؐ پر ایمان لانے کے بعد آپ اپنے قبیلہ میں تبلیغ کے لئے چلے گئے اور طائف پہنچ کر ایک بلند مقام پر کھڑے ہو گئے۔ پھر بلند آواز سے لوگوں کو دعوت حق دی۔

اہلِ طائف سخت بد باطن اور شقی القلب لوگ تھے۔ انہوں نے عروہ رضؓ کا رتبہ و احترام بالائے طاق رکھا اور دعوت حق کے جواب میں ان پر تیروں کی بوچھاڑ کر دی تیروں سے چھلنی ہو کر گر پڑے۔ ابھی جان باقی تھی۔ کہ معلوم ہونے پر ان کے رشتہ دار اور اہلِ خاندان دوڑے آئے۔ اور پوچھا "تمہارے خون کا بدلہ ہم کس سے لیں"۔

اس مردِ حق نے نہایت اطمینان سے جواب دیا۔ "یہ تو اللہ نے مجھ پر احسان کیا کہ مجھے رتبۂ شہادت پر

فائدہ کیا۔ میں تو اب صرف یہ چاہتا ہوں۔ کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اُن ساتھیوں کے پاس دفن کرنا جو محاصرہ طائف کے دوران میں شہید ہوئے"۔ یہ کہہ کر جان جانِ آفریں کے سپرد کر دی۔

حضورؐ نے حضرت عُروہ کی شہادت کی خبر سُنی تو فرمایا " عروہ رضؓ اپنی قوم میں ایسا تھا۔ جیسے صاحب یٰسین (حضرت عیسیٰؑ) اپنی قوم میں"۔ پھر حضورؐ نے فرمایا مجھے انبیاء کی مثالی صورتیں دکھائی گئیں۔ عُروہ رضؓ حضرت عیسیٰؑ بن مریمؑ کے ہم شبیہ تھے۔



# شہادت کی خوشخبری

حضرت ابو نضلہ رضؓ اخرم اسدی نے ایک روز خواب میں دیکھا "آسمان کے دروازے اُن پہ کھول دئے گئے ہیں اور وہ سدرۃ المنتہیٰ میں جا مُقیم ہوئے ہیں۔ حضرت ابو بکر صدیق رضؓ سے اس کی تعبیر پوچھی تو اُنہوں نے فرمایا۔ ابو نضلہ تمہیں اللہ تعالیٰ نے شہادت کی خوشخبری سنائی ہے"

غزوہ ذی قرہ میں آپؓ شریک ہوئے۔ آپؓ اپنے ساتھیوں سے آگے تھے۔ دشمنوں کے قریب پہنچے تو حضرت سلمہؓ نے پہاڑ سے اُتر کر ان کے گھوڑے کی باگ پکڑ لی۔ اور کہا۔ اخرم ابو نضلہ رضؓ ٹھہر جاؤ۔ ورنہ خدشہ ہے کہ تم دشمن کے نرغہ میں آجاؤ گے۔ ابو نضلہؓ نے جوشِ شہادت میں کہا۔ "سلمہ تمہیں اللہ اور یومِ آخرت کا واسطہ ہے کہ مجھے راہ حق میں اپنی جان قربان کرنے سے نہ روکو۔"

حضرت سلمہؓ نے اُن کے گھوڑے کی باگ چھوڑ دی۔ ابو نضلہؓ گھوڑا دوڑاتے ہوئے دشمنوں پر جا پڑے۔ عبدالرحمٰن فزاری سب سے پہلے اُن کے سامنے آیا۔ آپؓ نے تلوار کا ایک بھرپور وار اس پر کیا۔ وہ تو بچ گیا لیکن اس کا گھوڑا کٹ کر گر پڑا۔ اب اس نے سنبھل کر حضرت ابو نضلہؓ پر اپنے نیزے کا بھرپور وار کیا۔ اور ابو نضلہ جو یائے شہادت اپنی مراد کو پہنچے۔ اتنے میں حضرت ابُو قتادہؓ انصاری بھی اپنا گھوڑا دوڑاتے ہوئے آن پہنچے۔ اُن کی شمشیرِ اجل برق بن کر عبدالرحمٰن کے سر پر گری۔ اور ابو نضلہؓ کا انتقام لے لیا گیا۔



# آرزوئے شہادت

جنگِ موتہ کے موقع پر جب لشکرِ اسلام نے مدینہ سے کوچ فرمایا۔ تو اس وقت حضرت عبداللہ بن رواحہ نے اشکبار آنکھوں سے دعا فرمائی۔ "اے اللہ! میں تجھ سے بخشش اور ایسے کاری زخم کی دُعا مانگتا ہوں۔ جس سے تازہ خُون اُبلے یا ایسے نیزے کا وار جو جگر کے پار ہو جائے۔ حتّٰی کہ میری قبر پر سے گذرنے والے پکار اُٹھیں۔ کہ مرحبا! اللہ کی راہ میں کیا خوب لڑا۔"

عین دورانِ جنگ میں جب زید بن حارثہؓ اور جعفر بن ابی طالبؓ علمبردارانِ اسلام شہید ہو گئے تو آنحضورؐ کی نصیحت کے مطابق آپؓ نے علمِ اسلام تھاما۔ اور شمشیر بکف یہ کہتے ہوئے آگے بڑھے۔

اُے نفس! جعفرؓ اس دنیا سے رُخصت ہوئے۔ اور تُو ابھی اس دنیا میں ہی ہے؟ جا! بیوی سے اگر الفت ہے تو اُسے دی۔ مکان سے اگر محبت ہے تو اُسے رسول کی نذر کیا۔

لونڈی غلاموں کی کشش ہے تو انہیں آزاد کیا۔ اے نفس۔ اگر تو آج نہ مارا گیا۔ تو بھی ایک روز مرے گا۔ جامِ اجل پینا ضروری ہے۔ اگر تو نے جعفرؓ اور زیدؓ کی پیروی کی تو تیری مراد پوری ہوگئی۔ اور تو راہ ھدایت پاگیا۔

یہ کہہ کر ایسا زبردست حملہ کیا کہ صفِ اعداء میں کھلبلی مچ گئی۔ وہ انصار کے مشہور شمشیر زن تھے۔ جو دشمن سامنے آتا۔ اُن کی تیغِ اجل کا شکار ہو جاتا۔ دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو کر دادِ شجاعت دے رہے تھے کہ دشمن کے ایک سپاہی نے تاک کر سینہ میں نیزہ مارا۔ جو جگر کے پار ہو گیا۔ زخم نہایت کاری تھا۔ آپؓ نے خون کا چُلّو بھر کر منہ پر چھڑکا۔ اور گر پڑے۔ مسلمان انہیں بچانے کیلئے لپکے۔ لیکن روحِ اطہر عالمِ بالا کو پرواز کر چکی تھی۔ اور اُن کی دیرینہ آرزوئے شہادت کو یوں عجیب طریقہ سے شرفِ قبولیت بخشتے ہوئے پورا کیا۔



# اللہ کی راہ میں نو تلواروں کا ٹوٹنا

جنگ موتہ کے میدان میں جب حضرت خالد بن ولیدؓ نے پرچم اسلام سنبھالا تو ذمہ داری کے احساس نے انہیں غضبناک شیر بنا دیا۔ آپؓ دشمن پر برق اجل بن کر گرے۔ اور مسلمانوں کو ساتھ لے کر اس غضب کا حملہ کیا۔ کہ کفار سراسیمہ ہو گئے۔ حضرت خالد بن ولید اس جوش سے لڑ رہے تھے کہ جو تلوار آپؓ کے ہاتھ میں آتی بے شمار دشمنوں کا خون پی کر ٹوٹ جاتی۔ اس طرح نو تلواریں ٹوٹیں۔

بالآخر یمن کی بنی ہوئی ایک چوڑی تلوار آپؓ کے ہاتھ میں آئی۔ اور اس نے لڑائی ختم ہونے تک آپؓ کا ساتھ دیا۔

خالد بن ولیدؓ نہ صرف شجاع تھے۔ بلکہ ایک عظیم ماہر جنگ جرنیل بھی تھے۔ انہوں نے مسلمانوں کو اس بہادری اور چابکدستی سے لڑایا۔ کہ لڑائی کا پانسہ پلٹ گیا۔ اور کفار کے ٹڈی دل لشکر نے پسپائی اختیار کر لی۔



# ایک عظیم آزمائش

جب حضورؐ نے صحابہؓ کرام کو غزوۂ تبوک کی تیاری کا حکم دیا، تو کعب بن مالک انصاریؓ بھی دوسرے لوگوں کے ساتھ بڑے ذوق و شوق سے جہاد پر جانے کی تیاری کرنے لگے۔ اِن دنوں وہ بہت آسودہ حال تھے۔ سفر کے لئے اُنہوں نے دو اونٹ خرید لئے اور دوسرا سامان بھی مہیّا کر لیا۔ لیکن قسمت میں اس موقع پر شرکتِ جہاد کی سعادت نہ لکھی تھی۔ لشکرِ اسلام کے کُوچ کے وقت سُستی اور تذبذب میں مبتلا ہو گئے کہ ایسی بھی کیا جلدی ہے کل جا ملوں گا۔ دوسرے دن بھی اسی طرح سستی نے غلبہ کیا اور وہ نہ جا سکے۔ غرض اسی حیص بیص میں کئی دن گذر گئے۔ حتّٰی کہ اُنہیں حضورؐ کے تبوک پہنچنے کی خبر ملی۔ اب جانے کا سوال ہی پیدا نہ ہوتا تھا۔ شہر میں نکلے تو منافقین اور معذور لوگوں کے سوا کسی کو نہ دیکھا۔ سب حضورؐ کی رفاقت میں میدانِ جہاد کو تشریف لے جا چکے تھے۔

حضرتِ کعب پر گھڑوں پانی پڑ گیا۔ ضمیر نے ملامت کی کہ اے کعب کہ تو تندرست اور صاحب استطاعت ہونے کے باوجود اپنی سُستی کی بدولت شرکتِ جہاد سے محروم رہا۔ سخت غمزدہ اور ملول ہوئے۔ لیکن اب پچھتائے کیا ہو سکتا تھا۔

حضورؐ غزوۂ تبوک سے واپس تشریف لائے تو لوگوں نے کعب کو طرح طرح کے حیلے بہانے سمجھائے کہ یوں کہہ دو تو حضورؐ درگزر فرمائیں گے۔ لیکن کعبؓ نے تہیّہ کر لیا کہ ایک گناہ تو کیا ہے دوسرا ہرگز نہ کروں گا۔ اور حضورؐ کے سامنے اپنی خطا کا صاف اقرار کر لوں گا۔ لشکر میں کعبؓ کی عدم شرکت کی اطلاع حضورؐ کو بھی مل چکی تھی۔

اسّی کے قریب اور لوگ بھی تھے جو تبوک نہیں گئے تھے۔ وہ سب حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنے عذر بیان کئے اور حضورؐ نے قبول فرما لئے۔ اب حضرت کعبؓ خدمت نبویؐ میں پیش ہوئے۔ حضورؐ نے تبسّم فرمایا اور پوچھا "کعب تم غزوہ میں کیوں شریک نہیں ہوئے۔ کیا بیمار تھے یا سامان نہ تھا"

حضرت کعبؓ نے عرض کی "یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم مجھے کوئی عذر نہ تھا۔ بالکل تندرست و توانا تھا اور سامان بھی تھا۔ محض میرے نفس کی سُستی اور تذبذب نے مجھے شرکتِ جہاد سے محروم رکھا"

حضورؐ نے فرمایا "تم نے سچ کہا۔ اب اپنے گھر جاؤ اور حکم خداوندی کا انتظار کرو۔"

حضورؐ نے لوگوں کو منع کر دیا کہ کوئی ان سے بات چیت نہ کرے۔

پچاس دن حضرت کعبؓ نے ابتلا و کرب میں گذارے۔ گھر سے نکل کر مسجد نبوی میں جاتے اور نماز پڑھ کر ایک گوشے میں بیٹھ جاتے۔ نہ حضورؐ ان سے کلام فرماتے نہ کوئی اور۔ کعبؓ کے دل پر چھریاں چلتی تھیں کہ آقا کی نگاہِ التفات سے محروم ہو گئے ہیں۔

اور تو اور خاندان کے لوگ بھی ارشادِ نبوی کی تعمیل میں ان سے نہیں بولتے تھے۔ ایک دن اپنے چچا زاد بھائی ابو قتادہؓ کے پاس گئے۔ انہیں سلام کیا لیکن وہ خاموش رہے۔ اس واقعہ سے پہلے ابو قتادہؓ کو کعبؓ سے بے پناہ محبت تھی۔ لیکن اب جو انہیں بھی خاموش پایا تو کعبؓ بہت دل شکستہ ہوئے۔ قسم دے کر اُن سے پوچھا "ابو قتادہؓ تم خوب جانتے ہو کہ میں اللہ اور اللہ کے رسولؐ سے محبت رکھتا ہوں۔" ابو قتادہؓ بدستور منہ پھیرے خاموش کھڑے رہے۔ جب تین مرتبہ کعبؓ نے یہی کلمات کہے تو ابو قتادہؓ نے بس اتنا کہا "خدا اور خدا کے رسولؐ ہی اچھی طرح جانتے ہیں۔"

کعبؓ یہ دل شکن جواب سن کر اشکبار ہو گئے اور روتے ہوئے شہر لوٹے۔ راستے میں انہیں غسان کے عیسائی بادشاہ کا قاصد ملا جو انہی کو تلاش کرتا پھر رہا تھا۔ شاہ غسان نے کعب جیسے نامور

آدمی سے رسولِ کریمؐ کی ناراضی کی خبر سُن کر قاصد کے ذریعہ انہیں ایک خط بھیجا تھا۔ جس میں لکھا تھا "ہم نے سنا ہے تمہارے صاحب رسولِ کریمؐ نے تم پر زیادتی کی ہے اور دوسرے لوگوں نے بھی تم سے قطع تعلق کر لیا ہے۔ ہم تمہاری قدر و منزلت سے بخوبی آگاہ ہیں۔ اگر تم اس قاصد کے ہمراہ ہمارے پاس آجاؤ تو ہمیں انتہائی قدر دان پاؤ گے۔

یہ ایک سخت آزمائش تھی۔ لیکن حضرت کعبؓ کے قدم جادۂ استقلال سے ذرا بھی نہ ڈگمگائے انہوں نے اس خط کو حوالۂ آتش کیا اور خشیت الٰہی سے روئے کہ مجھے یہ روز بد بھی دیکھنا تھا۔ کہ ایک کافر مجھے راہِ حق سے ہٹانا چاہتا ہے اور میرے آقا سے جُدا کرنا چاہتا ہے۔

مقاطعہ کے چالیسویں روز حضورؐ نے کعبؓ کو پیغام بھیجا کہ اپنی بیوی سے الگ ہو جاؤ۔ عاشقِ رسولؐ کے سُوکھے دھانوں پر پانی پڑا کہ آقاؐ نے یاد تو کیا۔ پوچھا طلاق دیدوں؟ پیغامبر نے کہا "نہیں صرف الگ رہو"۔ حضرت کعبؓ نے اسی وقت بیوی کو میکے روانہ کر دیا۔

پچاسویں دن حضرت کعبؓ نماز پڑھ کر اپنے مکان کی چھت پر لیٹے تھے اور توبہ و استغفار کر رہے تھے کہ رحمتِ خداوندی جوش میں آگئی۔ ان کی توبہ قبول ہو گئی۔ وحی نازل ہوتے ہی حضورؐ نے صحابہؓ کو خبر دی۔ حضرت کعبؓ کے مکان کے پاس ایک ٹیلہ تھا۔ صدیق اکبرؓ

اس ٹیلے پر چڑھ کر پکارے۔ "کعب تمہیں مبارک ہو تمہاری توبہ اللہ نے قبول کر لی۔

کعبؓ سجدۂ شکر میں گر پڑے اور پھر اُٹھ کر دوڑتے ہوئے بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئے راستہ میں جو شخص ملا اس نے انہیں مبارکباد دی۔ حضورؐ نے انہیں دیکھ کر فرمایا "کعب تمہاری زندگی میں آج تک ایسا مبارک دن نہیں آیا تمہیں بشارت ہو کہ اللہ نے تمہاری[1] توبہ قبول فرمائی"۔ وفور مسرت میں حضرت کعبؓ نے عرض کی "یا رسول اللہ اس خوشی میں میں اپنا کل مال صدقہ کرتا ہوں"۔ حضورؐ نے فرمایا "نہیں اپنے مال کا ایک حصہ صدقہ کرو"۔ حضرت کعبؓ نے خیر کا حصہ راہ حق میں دے دیا۔ اور کہا اللہ نے میری راست گوئی کی وجہ سے مجھے نجات دی۔ انشا اللہ دم نزع تک راست گوئی کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑوں گا۔



---

[1] مرارہ بن ربیعؓ اور بلال بن امیہؓ دو اور بزرگ بھی تبوک نہ جا سکے تھے۔ اللہ نے کعبؓ کے ساتھ ان دونوں کی توبہ بھی قبول کر لی۔ ۱۲۔

# شاہی میں فقیری

حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ عرب کے مشہور تاجروں میں سے ایک تھے۔ اسلام قبول کرنے کے بعد انہوں نے اپنا مال جس طرح راہِ خدا میں لٹایا، اس کی مثال نہیں ملتی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ:

"میں نے سب لوگوں کے احسانات کا بدلہ اس دنیا میں چکا دیا ہے۔ لیکن ابو بکرؓ کے احسان کا بدلہ نہیں دے سکا، یہ بدلہ اُسے میری طرف سے اللہ تعالیٰ میدانِ قیامت میں دے گا۔"

حضرت ابو بکر صدیقؓ خلافت سے پہلے کپڑے کی تجارت کرتے تھے۔ جب خلافت کا کام سر پر آپڑا تو حضرت عمرؓ، حضرت ابو عبیدہؓ وغیرہما سرکردہ صحابہؓ نے باہم مشورہ کر کے حضرت ابو بکرؓ کا وظیفہ بیت المال سے مقرر کر دیا تاکہ کاروبارِ خلافت میں خلل نہ پڑے اور وہ اپنا سارا وقت اسی کام میں لگا سکیں۔ اس وظیفہ کی مقدار مہاجرین میں سے اوسط درجے کے آدمی کے اخراجات کے حساب سے مقرر کی گئی تھی۔

ایک دفعہ امیر المومنین کی بیوی نے کوئی میٹھی چیز کھانے کی خواہش ظاہر

کی تو اُنھوں نے فرمایا "میرے پاس قیمت ادا کرنے کو کچھ نہیں"۔ بیوی نے روزانہ کے وظیفے میں سے تھوڑا تھوڑا بچا کر کچھ پیسے جمع کئے۔ حضرت ابوبکرؓ نے فرمایا:

"اس تجربے سے یقین ہو گیا کہ اگر ہمارا وظیفہ اتنا کم ہو جتنا تم نے روز بچایا ہے تو بھی گذارا ہو سکے گا"

یہ کہہ کر جمع شدہ رقم بیت المال میں واپس کرا دی اور آئندہ اتنی مقدار اپنی تنخواہ سے کٹوا دی۔

حضرت ابوبکر صدیقؓ نے حضرت عائشہ اُم المومنین کو وصیت فرمائی تھی کہ میری وفات کے بعد بیت المال کی جو چیزیں میرے استعمال میں ہیں، وہ آنے والے خلیفہ کے سپرد کر دی جائیں۔ چنانچہ اُن کے بعد جب ایک اُونٹنی، ایک پیالہ، ایک خادم اور ایک معمولی سا بستر حضرت عمرؓ کے سپرد کیا گیا تو وہ روپڑے اور فرمایا، "اللہ تعالیٰ ابوبکرؓ پر رحم فرمائے، اُنھوں نے اپنے بعد میں آنے والے کو (زہد و تقویٰ کی یہ مثال قائم کر کے) مشقت میں ڈال دیا ہے"!

؎ آں مسلماناں کہ میری کردہ اند
در شہنشاہی فقیری کردہ اند



# حکومت کا اسلامی دستور العمل

حضرت ابو بکر صدیق رضؓ نے مسندِ خلافت پر متمکّن ہونے کے بعد مجمع عام میں سب سے پہلی تقریر جو فرمائی وہ اپنی سادگی اثر اندازی اور جامعیت میں بے مثال ہے۔ اس سے یہ اندازہ ہو جاتا ہے کہ ایک مومن حاکم کی حکومت کی پالیسی کیا ہونی چاہیئے۔ آپ نے فرمایا:

"اے لوگو! واللہ میں نے کبھی خفیہ یا علانیہ حکومت کی تمنّا نہیں کی۔ میں تم پہ حاکم بنایا گیا ہوں، درآنحالیکہ میں تم سے بہتر نہیں ہوں۔ اب تمہارا فرض یہ ہوگا کہ اگر میں اچھا کام کروں تو میری اطاعت کرو۔ لیکن اگر میں ٹیڑھا ہو جاؤں تو مجھے سیدھا کر دو۔ یاد رکھو! سچائی امانت ہے، اور جھوٹ بددیانتی ہے۔ تم میں سے کمزور ترین آدمی بھی میرے نزدیک طاقتور ہے۔ جب تک کہ میں اس کا حق اسے دلوا نہ دوں اور تم میں سے قوی ترین شخص بھی میرے نزدیک کمزور ہے جب تک کہ میں اس سے دوسروں کا حق حاصل نہ کر لوں۔ یاد رکھو جو قوم اللہ کی راہ میں جہاد کرنا چھوڑ دیتی ہے اللہ تعالیٰ اسے ذلیل و خوار کر دیتا ہے۔

اور جس قوم میں بدکاری پھیل جاتی ہے، خدا اسے کسی عام مصیبت میں گرفتار کرا دیتا ہے۔ اُٹھو! اللہ تم پر رحم کرے، اُٹھو! نماز کی تیاری کرو!"



# میں رسول اللہ کا حکم ٹال نہیں سکتا!

جنگِ موتہ سنہ ۸ھ کے شہداء کے خون کا بدلہ لینے کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ دن قبل اُسامہؓ بن زیدؓ کی سپہ سالاری میں ایک مہم روانہ فرمائی تھی۔ اس فوج میں بڑے بڑے آزمودہ کار جلیل القدر صحابہؓ بھی شامل تھے۔ ابھی یہ لشکر روانہ ہی ہوا تھا کہ حضورؐ کا وصال ہو گیا اور عرب بھر میں فتنہ و فساد اور بغاوت کی ہوائیں تیزی سے چلنے لگیں۔ اس صورتِ حال کے پیشِ نظر بعض صحابہؓ کی رائے تھی کہ اُسامہؓ کے لشکر کو مرکزِ اسلام کی حفاظت کے لئے روک لیا جائے۔ کیونکہ ایسے ناسازگار حالات میں فوج کو مرکزِ خلافت سے دُور بھیج دینا اور مدینہ کو خالی چھوڑ دینا قرینِ دانش نہیں۔ علاوہ ازیں اس مہم سے پہلے دوسرے اہم معاملات کا نپٹانا ـــــ مثلاً مرتدین کی سرکوبی وغیرہ ـــــ ضروری ہے۔ لیکن جو کچھ حضرت ابوبکرؓ کی نگاہِ دُوربین دیکھ رہی تھی، اس کا کسی کو اندازہ نہ تھا۔ انہوں نے شدت سے اس رائے کی مخالفت فرمائی اور کہا:

"واللہ اگر مدینہ میں سناٹا چھا جائے اور وحشی درندے آ کر میری ٹانگیں تو چ لیں تب بھی میں اس مہم کو نہیں روک سکتا۔

جس کی روانگی کا حکم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دے چکے ہیں"!

چنانچہ یہ مہم منزل مقصود کی طرف روانہ ہوئی اور سوا مہینے کے بعد فتحیاب ہو کر واپس لوٹی۔ عرب میں اس کا بڑا اثر ہوا اور دشمنانِ اسلام نے سمجھ لیا کہ مسلمانوں کے پاس اس قدر طاقت موجود ہے کہ وہ اتنی دُور تک جہاد و قتال کے لئے لشکر بھیج رہے ہیں۔



# مُجاھدین کا ضابطۂ اخلاق

جب حضرت ابوبکر صدیقؓ نے اسامہ بن زیدؓ کے لشکر کو روانہ کیا تو خود پیادہ پا مدینہ سے باہر تک اُسے رخصت کرنے کے لئے تشریف لائے۔ اسامہؓ نے عرض کیا۔ حضرت! یا آپ سوار ہو جائیں یا مجھے پیدل ہو جانے کی اجازت دیں تو فرمانے لگے: "بیٹا! نہ میں سوار ہوں گا نہ تم پیدل ہو گے۔ تم راہ خدا میں جہاد کے لئے جا رہے ہو۔ میں چاہتا ہوں تمہارے گھوڑوں کا اُڑایا ہوا غبار مجھ پر پڑ جائے اور میں بھی تمہارے اجر میں شامل ہو جاؤں۔"

جب لشکر کو رخصت کرنے لگے تو فرمایا "اللہ کا نام لے کر راہ خدا میں جاؤ۔ امانت میں خیانت نہ کرنا۔ مالِ غنیمت کو مت چھپانا۔ بدعہدی اور بے وفائی سے پرہیز کرنا۔ دشمنوں کے مُردوں کا حُلیہ مت بگاڑنا۔ بوڑھوں، بچوں اور عورتوں کو قتل نہ کرنا۔ سرسبز اور پھلدار درختوں کو مت کاٹنا اور کھانے کی ضرورت کے سوا جانوروں کو ذبح مت کرنا!"



# زندگی اور موت کا فلسفہ

تجھ سے میں کیا بیاں کروں سرِ مقامِ مرگ و عشق
عشق ہے مرگِ باشرف، موت حیاتِ بے شرف

خالد رضی اللہ عنہ بن ولید (سیف اللہ) عہدِ صدیقی میں جب مدعیانِ نبوت اور مرتدین کی مہم سے فارغ ہو چکے تو خلیفۂ رسول ؐ کے حکم سے مثنّٰی بن حارثہ شیبانی کی مدد کے لئے عراق کی طرف کوچ کیا۔ منزل پر منزل مارتے اور راستے کے حکام کو مطیع کرتے سیدھے ابلہ جا پہنچے۔ اس مقام کو اپنا مرکز بنا کر انہوں نے عراق کے ایرانی حاکم ہرمز کو خط لکھا:

"اسلام قبول کر لو یا جزیہ ادا کرو، ورنہ تمہیں ایک ایسی قوم سے لڑنا پڑے گا جو موت کی اتنی ہی آرزومند ہے، جتنی تمہیں زندگی کی تمنا ہے۔"

ہرمز نے یہ خط شاہ ایران کو بھجوا دیا اور خود خالد کے مقابلہ کے لئے نکلا۔ کاظمہ کے مقام پر دونوں فوجیں آمنے سامنے ہوئیں۔ ایرانیوں نے اس میدان میں اپنے پیروں کو زنجیروں سے جکڑ لیا تھا تاکہ قدم

اکھڑنے نہ پائیں اور بھاگنے کا خیال تک نہ آسکے۔ لیکن سیف اللہ کی کاٹ نے اس تدبیر کو بھی خاک میں ملا دیا اور آہنی زنجیر کے ٹکڑے اُڑا دئے۔ میدان اہلِ اسلام کے ہاتھ رہا۔ ایرانیوں نے شکستِ فاش کھائی اور ہرمز مارا گیا۔



# اَشھَدُ اَنَّ مُحَمَّدً رَسُولُ اللّٰہ

مسیلمہ بن کذاب ایک انتہائی ظالم شخص تھا۔ جو کوئی اس کی نبوّت سے انکار کرتا اُس پر سخت ظلم کرتا۔

ایک دفعہ حضرت حبیب بن زید انصاریؓ عمان سے مدینہ آ رہے تھے۔ کہ اس ظالم کے ہاتھ لگ گئے۔ اس نے اُن سے پوچھا۔ "محمدؐ کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے"۔

حضرت حبیبؓ نے جواب دیا "وہ خدا کے سچے رسولؐ ہیں"۔

مسیلمہ نے کہا۔ نہیں بلکہ یہ کہو "مسیلمہ خدا کا سچا رسول ہے"۔

حضرت حبیبؓ نے نہایت حقارت سے اس کی بات ٹھکرا دی۔

ظالم مسیلمہ نے ایک بھرپور وار سے اُن کا ایک ہاتھ شہید کر ڈالا۔ اور کہا کہ اب میری بات مانو گے یا نہیں۔

حضرت حبیبؓ نے جواب دیا۔ "ہرگز نہیں"۔ مسیلمہ نے اُن کا دوسرا ہاتھ بھی شہید کر ڈالا۔ اور کہا اب بھی میری رسالت تسلیم کر لو۔

اس عاشقِ رسُولُ اللہ نے کہا "ہرگز نہیں ہرگز نہیں

أَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا الرَّسُوْلُ اللّٰہ"ط

اب مسیلمہ نے غضبناک ہو کر حُبیبؓ کا ایک ایک بند کاٹنا شروع کر دیا۔ ظالم راہ حق میں ان کا رقص بسمل دیکھ کر قہقہے لگاتا تھا۔

حضرت حبیبؓ ٹکڑے ٹکڑے ہو گئے۔ لیکن راہ تسلیم و رضا سے قدم نہ ہٹایا۔



# خدا اور خدا کے رسولؐ پر لاکھوں جانیں قربان

شام کی مہمات کے دوران ایک لڑائی میں حضرت عبداللہ بن حذافہ رضؓ شام کے ظالم عیسائیوں کے ہاتھوں گرفتار ہو گئے عیسائیوں نے آپؓ کو انتہائی مجبور کیا کہ عیسائی مذہب قبول کر لو۔ لیکن آپؓ اس بات سے برابر منکر رہے۔ آخر عیسائیوں نے ایک دوسرے قیدی کو بلایا۔ اور اُسے بھی عیسائی مذہب اختیار کرنے کو کہا۔ اس کے انکار پر حضرت عبداللہ بن حذافہ رضؓ کے سامنے اس صحابی قیدی کو کھولتے ہوئے زیتون میں ڈال دیا۔ حضرت عبداللہ رضؓ اس مظلوم کا انجام دیکھ کر رونے لگے۔ عیسائیوں نے کہا۔ کہ اب موت سے ڈر کیوں رہے ہو۔ آپؓ نے فرمایا۔ کہ میں موت سے ڈر کر نہیں روتا۔ بلکہ اس بات پر روتا ہوں کہ خدا اور خدا کے رسولؐ پر قربان کرنے کے لئے میرے پاس صرف ایک جان ہے۔ کاش میری لاکھوں جانیں ہوتیں۔ اور میں انہیں راہِ حق میں نثار کرتا۔ عیسائی اُن کی قوتِ ایمانی دیکھ کر

دنگ رہ گئے۔ اور انہیں ہر ممکن طریقے سے اسلام ترک کرنے کی جدوجہد کرنے لگے۔ انہیں مال و دولت اور حسین عورتوں کا لالچ دیا۔ لیکن وہ ہر طرح ناکام رہے۔ بعد میں حضرت عبداللہؓ بن حذافہؓ نے بہ امر مجبوری عیسائی حاکم کی پیشانی چوم کر اسی مسلمان قیدیوں کو رہائی دلائی۔ آپؓ فرمایا کرتے تھے کہ میں ایک بے دین کی پیشانی اسی فرزندانِ توحید کی خاطر چومی۔ ورنہ میں ہرگز نہ چومتا۔



# غیر مسلموں سے فیاضانہ سلوک

غیر مسلم رعایا سے جس فیاضانہ سلوک کا اسلام نے حکم دیا ہے اپنی اور اسلامی فوجوں کو دشمنوں کے ملک میں داخل ہو کر جس ضابطۂ اخلاق کا پابند اسلام نے بنایا ہے، اس کی مثال پیش کرنے سے تاریخ عالم قاصر ہے اور انشاء اللہ ابدالاباد تک قاصر ہی رہے گی۔

عہد صدیقی میں جب شام پر فوج کشی کا حکم ہوا تو خالدؓ بن ولید، یزید بن ابی سفیانؓ ابو عبیدہؓ بن جراح اور عمرؓو بن العاص کو علیحدہ علیحدہ دستوں کا سپہ سالار اور سب کے اوپر ابو عبیدہؓ کو امیر العسکر بنا کر روانہ فرمایا گیا۔ جب فوجیں روانہ ہوئیں، تو حضرت ابوبکر صدیقؓ نے فوج کے افسروں کو ھدایت فرمائی:

"تم ایک ایسی قوم کو پاؤ گے جنہوں نے اپنے آپ کو خدا کی عبادت کے لئے وقف کر دیا ہے، اُنہیں مت چھیڑنا۔ میں تمہیں دس وصیتیں کرتا ہوں۔ کسی عورت، بچے اور بوڑھے کو قتل نہ کرنا۔ پھلدار درختوں کو مت کاٹنا، کسی آبادی کو ویران نہ کرنا، کھانے کی ضرورت کے سوا بکری اور اونٹ کو بے کار

ذبح مت کرنا، نخلستان نہ جلانا، مالِ غنیمت میں غبن نہ کرنا اور بزدلی مت دکھانا!"

حیرہ نامی مقام کے عیسائیوں نے جب اطاعت قبول کی تو عہد صدیقی میں جو معاہدہ اہلِ اسلام اور ان عیسائیوں کے درمیان ہوا تھا اس میں یہ الفاظ بھی تھے:

"ان کی خانقاہیں اور گرجے نہیں ڈھائے جائیں گے اور نہ کوئی ان کا کوئی ایسا محل گرایا جائے گا جس میں وہ بوقتِ ضرورت دشمنوں کے مقابلہ کے لئے قلعہ بند ہوتے ہیں۔ انہیں ناقوس بجانے کی ممانعت نہ ہو گی، اور نہ وہ اپنے مذہبی تہواروں میں صلیب نکالنے سے روکے جائیں گے۔"



# خدمتِ خلق کا جذبہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نہایت متواضع اور سادہ مزاج تھے۔ نہ صرف یہ کہ اپنے تمام کام خود ہی سرانجام دینے کی کوشش کرتے بلکہ گلی محلہ والوں تک کے کام کرنے میں عار محسوس نہ فرماتے تھے۔ ہمسایوں کی خدمت گذاری کا جذبہ یہاں تک تھا کہ بعض دفعہ اُن کے مویشی تک چراتے اور دُودھ دوہ دیتے تھے۔ جب خلیفہ ہوئے تو آپ کے پڑوس میں ایک لڑکی جس کی بکری کا دودھ آپ دوہا کرتے تھے، بہت متفکر ہوئی کہ اب ہماری بکری کا دودھ کون نکالے گا؟ آپ کو معلوم ہوا تو فرمایا:

"خلافت مجھے خلقِ خدا کی خدمت سے باز نہیں رکھ سکتی، یہ کام اب بھی میں ہی سرانجام دیا کروں گا۔"

سچ ہے سَیِّدُ الْقَوْمِ خَادِمُھُمْ

ع سروری در دینِ ما خدمت گری است!



# آقا کا جمال

حضرت سلمان فارسیؓ جب ملک الموت کے مرض میں مبتلا ہوئے تو ایک روز حضرت سعد بن ابی وقاص عیادت کیلئے گئے حضرت سلمانؓ زار و زار رونے لگے۔ حضرت وقاص رضؓ نے وجہ پوچھی۔ اور کہا "یہ رونے کا کونسا محل ہے۔ رسول کریمؐ تم سے راضی رخصت ہوئے۔ اب تو خلد بریں میں اپنے آقا سے ملاقات ہو گی" حضرت سلمانؓ نے جواب دیا "خدا کی قسم! میں موت سے نہیں گھبراتا۔ اور نہ مجھے دنیا کی خواہش ہے۔ بلکہ اس لئے روتا ہوں۔ کہ سرورِ کائنات نے مجھ سے عہد لیا تھا۔ کہ دنیا جمع نہ کرنا۔ اور دنیا سے اس طرح جانا جس طرح میں جاتا ہوں۔ اب میرے پاس اسباب جمع ہو گیا ہے۔ اور مجھے ڈر ہے کہ کہیں میں اپنے آقا کے جمال سے محروم نہ ہو جاؤں" یہ اسباب جس کی وجہ سے حضرت سلمان فارسیؓ گریہ و زاری کر رہے تھے۔ محض ایک بڑے پیالے، ایک لوٹے ایک بوسیدہ کمبل اور ایک تسلے پر مبنی تھا۔ تکیہ کی جگہ سر کے نیچے دو اینٹیں رکھی ہوئی تھیں۔



# فاروقِ اعظمؓ کا زھد

عمرفاروق رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں اسلام کو جو شان شوکت ملی، دوست دشمن سب جانتے ہیں۔ بادشاہوں کے جسم پر آپؓ کا نام سن کر کپکپی طاری ہو جاتی تھی اور وہ اپنے تخت پر آپ کی ہیبت سے قرار نہ پا سکتے تھے لیکن ان کی ذاتی زندگی امیرالمومنین ہونے کے بعد کس حال میں بسر ہوتی تھی؟ ایک درسِ عبرت ہے۔ آپ کے زمانۂ خلافت میں حضرت عثمانؓ، علیؓ، طلحہؓ اور زبیرؓ میں ایک مرتبہ مشورہ ہوا کہ جناب عمرؓ کے وظیفہ میں کچھ اضافہ کر دیا جائے، کیونکہ گذر اوقات میں تنگی ہو رہی تھی۔ ان حضرات نے خود یہ بات امیرالمومنین سے نہ کی بلکہ ام المومنین حضرت حفصہؓ کو ــــــ جو حضرت عمرؓ کی بیٹی تھیں اس بات کے لئے واسطہ بنایا۔ حضرتِ حفصہؓ نے جب یہ تجویز اپنے جلیل القدر باپ کے سامنے رکھی تو وہ ناراض ہوئے اور حضرت حفصہؓ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابو بکر صدیقؓ کی گذر بسر یاد دلا کر فرمایا کہ میری اور ان حضرات کی مثال یہ ہے کہ تین شخص ایک راہ پر چلے۔ پہلا شخص زادِ راہ لے کر منزلِ مقصود پر پہنچ گیا،

دوسرے نے بھی قدم بقدم پہلے کی پیروی کی اور اس کے پاس
جا پہنچا۔ اب تیسرے کی باری ہے، اگر وہ ان دو حضرات کے
نقشِ قدم پر چلے گا تو اُن کے پاس پہنچ جائے گا، ورنہ کبھی اُن
سے نہ مل سکے گا۔



# زُھد کی ایک اَور مثال

جناب عمر رضؓ ایک مرتبہ مسجد نبویؐ میں خطبہ دے رہے تھے۔ آپ کے تہ بند میں بارہ پیوند تھے جن میں سے ایک پیوند چمڑے کا تھا۔ ایک دفعہ نماز جمعہ کے لئے دیر سے تشریف لائے اور صحابہؓ سے معذرت کی کہ میں نے کپڑے دھلوا رکھے تھے۔ ان کے سُوکھنے کا انتظار تھا۔ اور ان کے علاوہ اور کوئی جوڑا ہے نہیں!

ایک مرتبہ حضرت عتبہؓ آپ کے مہمان ہوئے۔ کھانا اتنا سادہ اور کھُردرا تھا کہ اُن سے کھایا نہ جاتا تھا۔ حضرت عمر فاروقؓ سے گزارش کی آپ چھنا ہُوا آٹا کیوں استعمال نہیں فرماتے تو انہوں نے جواب دیا کہ چونکہ تمام مسلمان میدہ نہیں کھا سکتے اور مَیں ساری لذّتیں اسی جہان میں ختم نہیں کر دینا چاہتا، اس لئے وہی کھانا پسند کرتا ہوں جسے رعایا کی اکثریت کھا سکے۔



# بنا کردند خوش رسمے

خلافتِ فاروقیؓ میں ایرانیوں اور اہلِ اسلام کے جو مقابلے ہوئے، ان میں معرکۂ قادسیہ اور معرکۂ نہاوند بہت مشہور رہیں۔ جنگ نہاوند میں اہلِ ایران نے اپنی ساری طاقت جھونک دی تھی۔ اُن کا سالار مردان شاہ ایران کا تاریخی علَم درفشِ کادیانی لہراتا ہوا ایک جرّار لشکر لے کر بڑی شان و شوکت اور کرّ و فر سے نکلا۔ حضرت عمر فاروقؓ نے حالات کی نزاکت کے پیشِ نظر خود میدان میں جانے کا خیال ظاہر کیا مگر حضرت علیؓ نے اس ارادے کی مخالفت کی۔ اور آخر اُنہی کی رائے سے نعمانؓ بن مقرن کو ایک فوج دے کر مردان شاہ کے مقابلے میں بھیجا گیا۔ صلح کی گفتگو مردان شاہ کے تکبّر و نخوت کی وجہ سے ناکام ہوگئی اور نہاوند کے مقام پر گھمسان کا رَن پڑا۔ اسلامی سپہ سالار حضرت نعمانؓ بن مقرن زخموں سے چُور چُور ہو کر میدان میں گر گئے۔ زخم مُہلک تھے لیکن اُنہوں نے کسی کو اپنی تیمارداری کی اجازت نہ دی۔ اور اصرار کے ساتھ حکم دیا کہ جب تک لڑائی کا فیصلہ نہ ہو جائے کوئی شخص میری جانب توجہ نہ کرے۔ فوج کو حکم دیا کہ پوری قوت سے آگے بڑھے۔

نعمان کے گر جانے کے بعد اُن کے بھائی نعیمؓ نے اسلامی فوج کا علَم سنبھالا اور شدید حملہ کر کے ایرانی فوج میں بھگدڑ مچا دی۔ تیس ہزار ایرانی مارے گئے اور باقی سر پہ پاؤں رکھ کر بھاگ کھڑے ہوئے۔

جنگ ختم ہوئی تو مسلمان اپنے سپہ سالار کی طرف متوجہ ہوئے۔ ان میں ابھی کچھ کچھ جان باقی تھی۔ لوگوں سے پوچھا:

"مسلمانوں کا کیا انجام ہوا؟"

لوگوں نے فتح کی خوشخبری دی تو آخری لفظ جو زبان سے نکلے وہ یہ تھے۔

"الحمد للہ! حضرت عمرؓ کو فتح کی خبر پہنچا دو!"

یہ کہا اور جانِ شیریں جان آفریں کے سپرد کر دی ؎

بنا کردند خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن
خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را



# جنّت سے بھاگنا

حضرت فاروقِ اعظمؓ کے زمانہ میں معرکۂ اجنادین ہوا حضرت ہشام بن عاصؓ جو عمرو بن عاصؓ فاتح مصر کے بھائی بھی اس جنگ میں شریک ہوئے۔ عین لڑائی کے دوران ایک موقعہ ایسا آیا کہ مسلمانوں کے پاؤں اکھڑنے لگے یہ دیکھ کر آپؓ نے انتہائی جوش کی حالت میں اپنے سر سے خود اتار کر پھینک دیا۔ اور جوش سے باآواز بلند للکارے "مسلمانو! میں عاص کا بیٹا ہشام ہوں۔ اور رسول خدا کا ادنیٰ غلام۔ آؤ میرے ساتھ دشمنوں پر ٹوٹ پڑو۔

افسوس! کہ تم جنّت سے بھاگتے ہو۔ اور دوزخ مول لیتے ہو"

یہ کہہ کر انتہائی جوش سے زوردار حملہ کفّار پر کیا اور غنیم کی صفیں الٹ دیں۔ دشمنوں نے بالآخر آپؓ کو گھیرے میں لے کر شہید کر ڈالا۔



# شیر سید بیتا ہے وقت رفتن آب میں

جنگ تستر (ایران) میں ایک دن دشمن نے زبردست حملہ مسلمانوں پر کیا۔ اور انہیں پیچھے دھکیل دیا۔ مسلمانوں کو حضرت براء بن مالک انصاری رضؓ کے متعلق سے آنحضور صلعم کی حدیث شریف یاد تھی۔ ان کے پاس آئے۔ "اور کہا آج قسم کھایئے کہ خدا ہمیں فتح دے گا"۔ براء نے فوراً کہا۔ "الٰہی میں تجھے قسم دیتا ہوں کہ مسلمانوں کو فتح دے۔ اور مجھے میرے آقا کی زیارت نصیب کر"۔ اس کے بعد فوج لے کر دشمنوں پر ایک خوفناک حملہ کیا جو سامنے آیا اسے مار گرایا۔ اس طرح دادِ شجاعت دیتے ہوئے قلعہ کے پھاٹک تک جا پہنچے۔ وہاں ہرمزان سے مقابلہ ہوا۔ جو سرتا پا لوہے میں غرق تھا۔ حضرت براء رضؓ نے اس کے ہاتھوں جام شہادت نوش کیا۔ لیکن حضرت براء رضؓ کا خون رائیگاں نہیں گیا۔ مسلمانوں نے ان کی شہادت کے بعد زوردار حملہ کیا کہ کفّار کے پاؤں

اکھڑ گئے۔ اور مسلمانوں کو فتح عظیم نصیب ہوئی۔ یوں اللہ تعالیٰ نے اپنے لاڈلے براء بن مالک انصاری کی قسم پوری کر دی۔

حضرت عمر فاروقؓ کا فرمان ہے کہ براءؓ "بلاؓ" ہیں۔ اور ان کو فوج کا افسر بنانا انتہائی خطرناک ہے۔ کیونکہ وہ نتائج و عواقب سے بے خبر ہو کر سیدھا ہی جاتا ہے۔ اور یہ خدا کا شیر ہے۔

"شیر سیدھا تیرتا ہے وقتِ رفتن آب میں"



# ہم تمہیں بادلوں سے بھی اُتار لائیں گے

خالدؓ سیف اللہ نے دمشق اور اردن کی فتح کے بعد شام کے اہم ترین شہر قنسرین کا محاصرہ کیا۔ اہلِ قنسرین اس صورت حال سے نپٹنے کے لئے کافی دیر سے تیاری کر رہے تھے۔ چنانچہ قلعہ بند ہو کر بیٹھ رہے۔ جب محاصرے نے طول کھینچا تو ایک دن حضرت خالدؓ بنفسِ نفیس شہر پناہ کے دروازے کے پاس پہنچے۔ اور زور زور سے دروازہ کھٹکھٹا کر آواز دی۔ فصیل کے برج سے محافظوں نے دیکھا، تو آنے کا سبب پوچھا۔ حضرت خالدؓ نے فرمایا کہ میں تمہارے حاکم یا اس کے نمائندے سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ حاکم کا نمائندہ فصیل پر چڑھا تو حضرت خالدؓ نے اس سے فرمایا:

"تمہاری یہ حرکت بالکل فضول اور بے فائدہ ہے کہ محصور ہو کر قلعہ میں بیٹھ گئے ہو، واللہ! ہمارے پیش نظر نہ مالِ غنیمت حاصل کرنا ہے، نہ ملک فتح کرنا، ہم تو محض خدا کے نام کی سربلندی کے لئے یہاں آئے ہیں، ہم سے ہمارے پیغمبر کا وعدہ ہے ہم یہ ملک فتح کر کے رہیں گے۔

خدا کی قسم! اگر تم بادلوں میں بھی جا چھپو تو ہم تمہیں وہاں سے بھی نیچے اُتار لائیں گے۔ زر و دیا بدیہ تمہیں بخوشی یا بزور ہماری اطاعت قبول کرنا ہی ہوگی"

حاکم قنسرین کو جب یہ پیغام پہنچایا گیا تو وہ کانپ اُٹھا اور فوراً مشورہ کرنے کے لئے دربار آراستہ کیا۔ ایک بوڑھے پادری نے رائے دی کہ شہر کا دروازہ کھول دیا جائے اور مسلمانوں سے صلح کر لی جائے۔ مسلمانوں کے سپہ سالار نے جو کچھ کہا ہے یہ اس کا اپنا قول نہیں "مجھے اس میں اقوالِ نبوّت کی بُو آتی ہے"۔ چنانچہ اسی رائے پر عمل ہوا اور قنسرین پر بآسانی مسلمانوں کا قبضہ ہو گیا۔



# فتح و شکست کا راز

شام کے علاقے یکے بعد دیگرے مسلمانوں کے قبضے میں جب آنے لگے۔ دمشق، اُردن اور حمص فتح ہو گئے تو رومی جوش و خروش سے لبریز ہو کر ہرقل شاہِ روم کی خدمت میں فریاد لیکر پہنچے کہ مسلمانوں نے سارا ملک شام لتاڑ ڈالا ہے، ہمارے علاقے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پامال ہو کر رہ گئے ہیں، کوئی طاقت مسلمانوں کے بے پناہ سیلِ بے پناہ کو روک نہیں سکتی، اس فریاد پر ہرقل نے اپنی سلطنت کے صائب الرائے پختہ کار لوگوں کو مشورہ کیلئے بلایا اور اُن سے دریافت کیا کہ عرب تم سے تعداد، اسلحہ اور دیگر ساز و سامان میں کم ہیں، پھر کیا وجہ ہے کہ تم ان سے مقابلہ نہیں کر سکتے؟ اس سوال پر سب کی گردنیں جُھک گئیں۔ ایک تجربہ کار شخص بولا کہ اہلِ عرب کے اخلاق ہمارے اخلاق سے بہتر ہیں، وہ رات کو عبادت کرتے اور دن کو روزہ رکھتے ہیں۔ کسی پر ظلم و ستم نہیں کرتے، آپس میں برابری کے ساتھ رہتے ہیں۔ اُن کے مقابلے میں ہمارا یہ حال ہے کہ ہم شراب پیتے ہیں، بدکاریاں کرتے ہیں، وعدہ کی پابندی نہیں کرتے اور دوسروں

پر ظلم کرتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہمارا ہر کام جوش و استقلال سے خالی ہوتا ہے اور اہلِ عرب کے ہر کام میں جوش و خروش، پختگی اور ضبط و نظم ہوتا ہے۔



# خدا تمہیں واپس لائے

اہلِ اسلام کی روز افزوں فتوحات اور اُن کے مقابلے میں رومیوں کی عاجزی دیکھ کر قیصرِ روم ہرقل نے شام چھوڑ جانے کا ارادہ کر لیا۔ اُدھر عیسائی رعیت جوق در جوق فریادی بن کر دربارِ شاہی کا رُخ کر رہی تھیں۔ اس صورتِ حال سے قیصر کو غیرت آگئی اور وہ پوری قوت سے مسلمانوں کا مقابلہ کرنے پر آمادہ ہو گیا۔ تمام مقبوضہ علاقوں میں فوجی نقل و حرکت اور لام بندی کے احکام جاری کر دیئے گئے۔ رومیوں کا ٹڈی دَل لشکر انطاکیہ میں جمع ہو گیا۔ اِسلامی افواج کے سپہ سالارِ اعظم ابو عبیدہ بن جرّاح کو جب یہ اطلاع مِلی تو تمام افسرانِ فوج کو مشورہ کے لئے بلایا۔ طے پایا کہ تمام منتشر فوجوں کو ایک جگہ جمع کر لیا جائے۔ چنانچہ دمشق میں اجتماع ہُوا۔ جن علاقوں سے فوجیں ہٹائی گئی تھیں چونکہ اب مسلمان ان مفتوحہ علاقوں کے عیسائیوں کی حفاظت نہیں کر سکتے تھے اس لئے صحابہؓ کے مشورہ سے جزیہ کی رقم ان غیر مسلم مفتوحین کو واپس کر دی گئی۔ اِس حسنِ اخلاق کا ان لوگوں پر اتنا اثر ہُوا کہ وہ رونے لگے اور اُن کے بوڑھے

عورتیں اور بچے دامن پسار پسار کر مسلمانوں کی واپسی کی دعائیں کر رہے تھے۔ وہ با آواز بلند کہہ رہے تھے۔ "اسی عدل و انصاف کے بل پہ کائنات قائم ہے، حکومت کے حقدار در حقیقت تم ہی لوگ ہو، خدا تمہیں فتح دے اور جلد واپس لائے"!



# زخمی صحابہؓ کا ایثار

قادسیہ کی فتح نے اگر عراق کی قسمت کا فیصلہ اہل اسلام کے حق میں کر دیا تھا تو معرکہ یرموک نے شام کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے قیصرِ روم کے اقتدار سے آزاد کر دیا۔ یرموک اردن کے وسیع علاقہ میں ایک میدان تھا۔ جہاں اسلامی اور رومی فوجیں پنجہ آزما ہوئیں۔ رومیوں کی تعداد دو لاکھ تھی، جس میں سے نصف تعداد میدانِ جنگ میں لقمۂ اجل بن گئی۔ مسلمان کل تیس ہزار تھے، جن میں سے تین ہزار نے شہادت پائی، اس معرکہ کے ساتھ اہلِ اسلام کو کس قدر دلچسپی تھی، اس کا اندازہ اس امر سے ہو گا کہ اہل مدینہ ہر نماز میں رو رو کر فتح کی دعائیں کرتے تھے۔ امیر المومنین عمرؓ فاروق کئی دن تک یرموک کی خبر کے انتظار میں سو بھی نہ سکے - ہر وقت تشویش میں مبتلا رہتے تھے۔ اس جنگ میں ایک ہزار ایک سو صحابہؓ نے حصہ لیا تھا۔ جن میں ایک سو وہ بزرگ تھے، جنہیں غزوۂ بدر کی شرکت نصیب ہو چکی تھی۔ شجاعت، جانبازی، للّٰھیت اور جذبۂ ایثار ان حضرات میں کس قدر تھا۔ اس کا اندازہ اس قصہ سے

سے ہو گا جو حضرت ابو جہمؓ بن حذیفہ نے بیان فرمایا ہے۔ اُن کا بیان ہے کہ مَیں اس لڑائی میں اپنے چچا زاد بھائیؓ کی تلاش میں نکلا، میرے ساتھ پانی کا مشکیزہ بھی تھا۔ مَیں نے انہیں میدانِ جنگ میں دَم توڑتے پایا۔ جب انہیں پانی پلانے کا ارادہ کیا تو ایک دوسرے صاحب جو قریب ہی پڑے جان توڑ رہے تھے انہوں نے آہ کی۔ میرے چچا زاد بھائیؓ نے پانی پینے سے انکار کر دیا اور اشارے سے مجھے اُن دوسرے صاحب کی طرف پانی لے جانے کو کہا۔ مَیں اُن کے پاس گیا وہ ہشامؓ بن ابی العاص نکلے۔ میں انہیں پانی پلانے کو ہی تھا کہ قریب ہی سے ایک تیسرے صاحب کی آہ کی آواز سُنائی دی، ہشامؓ نے مجھے ان کی طرف جانے کا اشارہ کیا اور پانی نہ پیا جب میں اُن کے قریب پہنچا تو وہ شہید ہو چکے تھے۔ واپس ہشامؓ کے پاس آیا، تو وہ بھی جاں بحق ہو چکے تھے۔ آخر اپنے بھائیؓ کے پاس واپس آیا تو وہ بھی پیاسے ہی جنت کو سدھار چکے تھے۔



* دیکھئے صفحہ ۱۵۸

# شہادت ہے مقصود و مطلوبِ مومن

ایرانی شہنشاہ یزدگرد نے جب دیکھا کہ مسلمانوں کے سیلِ بے پناہ کے سامنے ایرانیوں کے قدم کسی معرکے میں نہیں ٹکتے تو اس نے اپنی سلطنت کے مایہ ناز جنگ جو پہلوان رستم کو اہلِ اسلام کے مقابلے کے لئے نامزد کیا۔ رستم دل سے خائف تھا، چاہتا تھا کہ کسی طرح چھٹکارا ہو جائے اور مسلمانوں سے نہ لڑنا پڑے مگر بادشاہ کے اصرار پہ مجبور ہو گیا۔ اُدھر دربارِ خلافت سے کافی مشورہ اور غور و خوض کے بعد حضرت سعد بن ابی وقاص کو سپہ سالارِ افواج چُنا گیا۔ جناب فاروقِ اعظمؓ خود اس معرکہ میں جانے کا ارادہ رکھتے تھے لیکن اکابرِ صحابہ مثلاً حضرت علیؓ کی رائے سے انہوں نے یہ ارادہ منسوخ فرما دیا اور حضرت سعدؓ کو روانہ فرماتے وقت بڑی قیمتی نصیحتیں فرمائیں جنمیں خوفِ خدا اتباعِ حق اور اطاعتِ الٰہی پر زور دیا حضرت سعدؓ نے ایرانی سپہ سالار رستم کو جو خط لکھا اس میں یہ الفاظ بھی تھے: فان معي قوما يحبون الموت كما تحب الاعاجم الخمر "میرے ساتھ ایک ایسی جماعت ہے جو موت کو ایسا محبوب سمجھتی ہے جسطرح تم شراب کو محبوب رکھتے ہو! اللہ اللہ! ایسی قوم جس کا یہ ایمان ہو، دنیا میں کبھی مفتوح ہو سکتی ہے۔

# عورتوں کی حیرت انگیز بہادری

شعرائے عرب میں خنساءؓ کو نہایت بلند مقام حاصل ہے۔ اہلِ علم انہیں دنیا بھر کی شاعر عورتوں کی سردار مانتے ہیں۔ بالخصوص مرثیہ گوئی میں ان کا جواب نہیں۔ زمانۂ جاہلیت میں انہوں نے اپنے بھائیوں صخرا اور معاویہ کے بڑے پُر درد اور زوردار مرثیے لکھے تھے۔ لیکن اسلام نے اس عظیم شاعرہ میں تبدیلی پیدا کی، اس کا اندازہ ذیل کی حکایت سے ہو گا۔ خنساء صحابیہؓ ہیں، حضورؐ نے اُن کے شعران کی زبان سے سُن کر پسندیدگی کا اظہار فرمایا تھا۔

جنگِ قادسیہ کے لئے جب حضرت عمرؓ فاروق نے شرکتِ عام کی منادی کرائی تو حضرتِ اپنے چاروں نوجوان بیٹوں سمیت میدانِ جنگ کو روانہ ہو گئیں۔ لڑائی سے پہلے اُنہیں ایک جگہ جمع کر کے پُرجوش تقریر کی جس میں فرمایا:

"میرے جگر گوشو! تم اپنی مرضی سے اسلام لائے ہو اور اپنی مرضی سے ہی ہجرت کی ہے۔ خدائے واحد کی قسم! میں نے نہ تو تمہارے باپ سے خیانت کی ہے اور نہ تمہارے

ماموؤں کو رسوا کیا۔ واللہ تم واقعی اپنے باپ کی اولاد ہو۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نام پر لڑنے کا حکم دیا ہے اور دنیا کی فانی زندگی کو آخرت کی باقی زندگی پر قربان کر دینا ہی سعادت ہے۔ کل جب حق و باطل کا معرکہ قائم ہو، تو اٹھو خدا کی مدد پر بھروسا رکھتے ہوئے دلیری سے لڑائی کی بھڑکتی ہوئی آگ میں گھس جاؤ، کافروں کے سردار کا مقابلہ کرو۔ خدا نے چاہا تو جنت میں تمہاری مہمانی تیار ہے"۔

دوسرے دن چاروں نوجوان اپنی مجاہد ماں کی نصیحت کے مطابق میدان میں گھس گئے اور رجزیہ اشعار پڑھتے ہوئے یکے بعد دیگرے شہادت سے سرفراز ہو گئے۔ جب حضرت خنساءؓ کو ان کی شہادت کی خبر ملی تو فوراً بولیں:

"خدا کا شکر ہے کہ اس نے مجھے اُن کی شہادت سے بلند مرتبہ کیا۔ امید ہے رحمت خداوندی کے سائے میں میں بھی اُن کے ساتھ رہوں گی!"



# عزت اور ذلت کا پیمانہ

خلافتِ فاروقیؓ میں بیت المقدّس کی مہم حضرت عمروؓ بن العاص کے سپرد تھی۔ معرکۂ یرموک میں اہلِ اسلام کی عظیم فتح کے بعد رومیوں کی ساری توجہ بیت المقدس پر مرکوز ہوگئی۔ عمروؓ بن العاص نے بیت المقدس کا محاصرہ کیا۔ عیسائی قلعہ بند ہو کر مقابلہ کرنے لگے۔ اسی اثنا میں حضرت ابو عبیدہؓ ـــ اسلامی افواج کے سپہ سالارِ اعظم ـــ بھی عمروؓ بن العاص سے آملے۔ عیسائیوں نے کچھ عرصہ تک مقابلہ کیا لیکن اب ان کی ہمت جواب دے گئی تھی، لہٰذا انہوں نے اِس شرط پر صلح کے لئے آمادگی ظاہر کی کہ امیرالمومنین خود آکر معاہدۂ صلح مرتب کریں۔ حضرتِ عمرؓ فاروق کو ساری صورتِ حال کی اطلاع دی گئی تو آپ نے صحابہ کے مشورہ سے عیسائیوں کی اس شرط کو منظور کر لیا۔ حضرت عمرؓ نے مدینہ میں اپنا قائم مقام حضرت علیؓ کو بنایا اور خود سنہ ۱۶ھ میں بیت المقدس کو روانہ ہوئے۔ یہ سفر ان کی سادگی، خدا ترسی، جذبۂ محبت خلق اور اسلامی رُوح کے اظہار کی مُنہ بولتی تصویر تھا۔ صرف ایک غلام کو ساتھ لیا تھا۔ زادِ راہ کے طَور پر ستّو کی

تھیلی اور سواری کے لئے ایک اونٹ تھا۔ اسی اُونٹ پر باری باری سے آقا و غادم سوار ہوتے تھے۔ جابیہ کے مقام پر عیسائیوں کیساتھ وہ تاریخی معاہدہ ہؤا جو اسلامی رواداری، غیر مسلموں سے فیاضانہ برتاؤ اور اسلامی حکومت کی غیر مسلم رعایا کی حیرت انگیز مذہبی آزادی کی عظیم دستاویز کے طور پر مشہور ہے۔ مفتوحہ علاقے کے غیر مسلموں کو جان، مال اور مذہب تینوں چیزوں کا واضح تحفظ دیا گیا۔ معاہدہ کی تکمیل کے بعد امیر المومنین بیت المقدس روانہ ہوئے۔ اسلامی فوج کے افسروں نے شہر کے باہر آپ کا استقبال کیا۔ عیسائی رعایا مسلمانوں کے "بادشاہ" کو دیکھنے کے لئے اُمنڈ آئی تھی۔ جناب عمرؓ کا لباس اتنا معمولی اور فرسودہ تھا کہ مسلمانوں کو اُسے دیکھ کر اس خیال سے شرم آرہی تھی کہ غیر مسلم اُنہیں اس لباس میں دیکھ کر کیا کہیں گے! عمائدِ فوج نے ایک تُرکی گھوڑا اور قیمتی نئی پوشاک پیش کی لیکن جناب عمرؓ نے یہ کہہ کر دونوں چیزیں لوٹا دیں کہ:

> "اللہ تعالیٰ نے جو عزت ہمیں دی ہے، وہ اسلام کی وجہ سے ہے اور یہی عزت ہمارے لئے کافی ہے۔ کسی مصنوعی ٹھاٹھ اور جعلی عزت کی ضرورت نہیں ہے"!

چنانچہ وہ اسی لباس میں بیت المقدس میں داخل ہوئے۔ اُدھر عیسائی پادری راستے میں کھڑے آپ کے شہر میں داخلے کا نظارہ کر رہے تھے۔ انھوں نے گواہی دی کہ واقعی ہمارے مذہبی نوشتوں کے مطابق یہی شخص ہے جسے بیت المقدس کی کُنجیاں دی جانی چاہئیں تھیں۔ حق بحقدار رسید!



# سیف اللہ کا جذبۂ حق

خالد بن ولید رضؓ نے اپنی جرأت و بسالت کی وجہ سے دربارِ نبوت سے سیف اللہ (شمشیرِ الٰہی) کا قابلِ فخر خطاب پایا تھا۔ ایران، عراق اور شام کی فتوحات میں انہوں نے عملی طور پر ثابت کر دیا کہ وہ ہر لحاظ سے "خدائی تلوار" ہیں۔ انہوں نے کسی معرکے میں شکست نہیں کھائی غیر مسلموں کے لئے اُن کا نام ہی خوف کا باعث تھا، وہ جس معرکے میں خالدؓ کی موجودگی کی خبر سُن لیتے، اُن کے حوصلے پست ہو جاتے۔ اُن کی جنگی مہارت، اُن کی شجاعت اور جان بازی تاریخ اسلام کے زریں باب بن چکے ہیں۔ لیکن ان سب باتوں سے ماوراء ان کا جذبۂ اطاعت بھی ایسا بے نظیر ہے کہ دنیا کی تاریخ شاید اس کی مثال پیش نہ کر سکے۔ عین میدانِ کارزار میں، دشمنوں کی سرزمین میں، دوپہر کی روشنی میں حضرت خالدؓ کی معزولی کا حکم دربارِ خلافت سے پہنچا۔ قاصد نے معزولی کے نشان کے طور پر اُن کی ٹوپی سر سے اُتار لی اور پگڑی گردن میں ڈال دی۔ حضرت خالدؓ نے اگر زبان سے کچھ کہا، تو صرف یہ کہ:

"میں نے اس حکم کو سُنا اور اطاعت کی۔ میں آئندہ بھی حکم ماننے اور خدمات بجا لانے کو تیار ہوں۔"

بعض تاریخی روایات کی بنا پر آپ نے یہ بھی فرمایا کہ:

"الحمدللہ اب میں ایک عام سپاہی کے طور پر زیادہ بہتر طریقے سے اسلام کی خدمت سرانجام دے سکوں گا۔"

حضرت عمرؓ نے سلطنت کے تمام علاقوں میں ایک گشتی مراسلہ بھجوایا تھا۔ جس میں لکھا تھا کہ:

"میں نے خالدؓ کو کسی ناراضگی یا خیانت کی وجہ سے معزول نہیں کیا ہے بلکہ اُن کے فوجی کارناموں کی وجہ سے لوگ فتنے میں مبتلا ہو رہے تھے اور خدشہ تھا کہ کہیں مسلمان خالدؓ پر ہی انحصار نہ کر لیں۔ میں نے انہیں اس لیے معزول کر دیا ہے تاکہ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ فتح و نصرت خدا کی طرف سے ہے اور ہم سب اس کے بندے ہیں۔"



# امارت میں فقیری

حضرت حذیفہؓ بن یمان رضؓ کو جب حضرت عمر فاروقؓ نے
مدائن کی ولایت سپرد کی۔ تو وہ مدائن میں اس شان
سے داخل ہوئے۔ کہ ایک خچرؓ پہ سوار تھے۔ جس پہ زین بھی نہ تھی
اور حقیر سا لباس زیبِ تن تھا۔ معززین شہر استقبال کیلئے
جمع تھے۔ حضرت حذیفہؓ اُن کے پاس سے گزر گئے۔ اور
انہیں خبر بھی نہ ہوئی کہ والئی مدائن شہر کے اندر پہنچ گئے
ہیں۔ کافی دیر گزر گئی تو معززینِ شہر نے مسلمانوں سے دریافت
کیا کہ والیِٔ شہر آنے والے تھے۔ ابھی تک کیوں نہیں
پہنچے۔ مسلمان بولے۔ وہ تو کافی دیر ہوئی تمہارے سامنے
سے گزر گئے ہیں۔ اکابرینِ شہر حیران رہ گئے۔ کچھ دیر بعد
حضرت حذیفہؓ نے مسلمانوں اور اہل مدائن کو جمع کیا۔ اور اُن
کے سامنے خلیفۃ المسلمین کا فرمان پڑھا۔ اس میں لکھا تھا۔
"حذیفہؓ بن یمان تمہارے امیر مقرر کئے گئے ہیں۔ ان کا

حکم سنو اور ان کی اطاعت کرو۔ اور یہ جو کچھ تم سے طلب کریں ان کو دو۔ جب وہ فرمان پڑھ چکے تو چاروں طرف سے آوازیں بلند ہوئیں "آپ اپنی ضروریات بیان کریں۔ ہم انہیں پورا کریں گے"۔

حضرت حذیفہؓ مقام فقر کی معراج پر تھے۔ فرمایا "مجھے صرف اپنے پیٹ کے لئے کھانا اور خچر کے لئے چارہ چاہیئے جب تک میں یہاں رہوں گا۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں مانگوں گا" اور واقعی حضرت حذیفہؓ نے اپنا قول پورا کر دکھایا۔ جب تک مدائن میں رہے امارت میں فقیری کی شان رہی۔



# اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ

حضرت عمر فاروقؓ حمص کے برسر آوردہ لوگوں سے ایکبار وہاں کے فقراء و مساکین کی فہرست تیار کر کے لانے کو کہا تاکہ اُن کی گذر اوقات کا بندوبست کیا جا سکے۔ جب فہرست تیار ہو کر فاروق اعظمؓ کے پاس پہنچی تو سر فہرست حضرت سعید بن عامرؓ حاکم حمص کا نام درج تھا۔ آپؓ نے پوچھا۔ کہ یہ سعید بن عامرؓ کون ہیں۔

لوگوں نے جواب دیا "ہمارے امیر"۔

امیر المومنین نے حیران ہو کر پوچھا "اُن کو جو تنخواہ ملتی ہے اس کا کیا کرتے ہیں"۔ لوگوں نے کہا "جو کچھ انہیں ملتا ہے دوسرے حاجتمندوں پر صرف کر دیتے ہیں"۔

یہ سُن کر فاروقِ اعظم چشم پُرآب ہو گئے۔ پھر اپنے خط کے ساتھ انہیں ایک ھزار دینار بھیجے اور کہلا بھیجا کہ اسے آپ اپنی ضرورتوں پر خرچ کریں۔ جب قاصد نے رقم سعید بن عامرؓ کو دی تو بے

اختیار ان کی زبان سے نکلا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ط

بیوی کے کانوں میں یہ آواز پہنچی۔ تو دوڑی آئی۔ اور پوچھا۔ "کہ خیر تو ہے۔ کیا امیر المومنین نے وفات پائی"۔ بولے نہیں۔ اس سے بھی بڑا واقعہ ہے۔ بیوی نے پوچھا "کیا قیامت کی کوئی نشانی دکھائی دی"۔ فرمایا اس سے بھی اہم واقعہ پیش آیا ہے۔ بیوی بولی۔ آخر کچھ تو بتلائیے کیا معاملہ ہے۔

حضرت سعیدؓ نے فرمایا "یہ دیکھو دنیا فتنوں کو لے کر میرے گھر میں داخل ہو گئی ہے"۔ بیوی نے جواب دیا۔ "تو آپ پریشان کیوں ہو گئے۔ اس کے تدارک کی کوئی تجویز سوچیں"۔

حضرت سعیدؓ نے ساری رقم ایک توڑے میں ڈال دی اور خود نماز کے لئے کھڑے ہو گئے۔ ساری رات عبادت میں گذار دی۔ صبح ہوئی تو اسلامی فوج اُن کے گھر کے سامنے سے گزری۔ آپؓ نے وہ تمام رقم توڑے سے نکال کر مجاھدین میں تقسیم کر دی۔



# نماز کے بغیر آدمی کس کام کا؟

۲۸ ذوالحجہ ۲۳ھ کو نماز فجر میں حضرت عمرؓ فاروق پر ایک مجوسی غلام ابو لؤلؤہ فیروز نے قاتلانہ حملہ کرکے چھ کاری زخم لگائے۔ وہ اس مذموم مقصد کے لئے پہلے سے محراب میں چھپا بیٹھا تھا جونہی حضرت عمرؓ نے نماز کی نیّت باندھ کر سورۂ فاتحہ کی قرأت شروع کی، اُس نے محراب سے نکل کر آن کی آن میں آپ کو زخمی کرکے گرا دیا۔ عبدالرحمٰن بن عوف نے فوراً آگے بڑھ کر مختصر نماز پڑھائی۔ قاتل نے بھاگنے کی کوشش میں کئی اور صحابہؓ کو زخمی کیا۔ اور آخر جب دیکھا کہ گرفتار ہو گیا ہے تو خودکشی کر لی۔ جناب عمرؓ کو اُٹھا کر اُن کے گھر لایا گیا۔ ہوش میں آئے تو سب سے پہلی بات یہ کی کہ "نماز کا وقت ہے؟" لوگوں نے کہا ہاں! فرمایا مجھے قبلہ رُخ کر دو۔ اسی حالت میں نماز ادا کی اور فرمایا۔ خدا کا شکر ہے کہ اُس نے مجھے یہ فرض ادا کرنے کی توفیق دی، بھلا نماز کے بغیر آدمی کس کام کا ہے؟ پھر پوچھا: "میرا قاتل کون ہے؟" لوگوں نے اس مجوسی غلام کا نام لیا تو فرمایا: "الحمد للّٰہ! میرا قاتل کوئی مسلمان نہیں! ورنہ میرے قتل کی وہ جہنم کا ایندھن بنتا۔"



